www.KitaboSunnat.com

إِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا...o

(فاطر:28)

”حقیقت یہ ہے کہ اللہ کے بندوں میں سے صرف علم رکھنے والے لوگ ہی اس سے ڈرتے ہیں“

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا

## اے میرے رب! میرے علم میں اضافہ فرما

(علم کے موضوع پر منتخب آیات واحادیث)

www.KitaboSunnat.com

ڈاکٹر فرحت ہاشمی

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com




نام کتاب ................ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا

تالیف ................ ڈاکٹر فرحت ہاشمی

ماخذ ................ ریاض الصالحین اور مشکوٰۃ المصابیح

ناشر ................ الھدیٰ انٹرنیشنل ویلفیئر فاؤنڈیشن، اسلام آباد

ISBN ................ 969-8665-04-8

تعداد ................ 5,000

ایڈیشن ................ سوم

تاریخ اشاعت ................ اگست 2004ء/جمادی الثانی ۱۴۲۵

قیمت ................

اس کتاب میں موجود احادیث کے ترجمہ اور
تشریح پر مبنی آڈیو کیسٹس بھی دستیاب ہیں

## ملنے کا پتہ

الھدیٰ انٹرنیشنل

58- ناظم الدین روڈ، ایف ایٹ فور، اسلام آباد۔ پاکستان

فون: 2261759-9251+  فیکس: 2264773-9251+

www. alhudapk.com

اس کتاب کو الھدیٰ انٹرنیشنل اسلام آباد کی اجازت کے بغیر شائع نہیں کیا جا سکتا

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# رَبِّ زِدْنِى عِلْمًا

("My Lord! increase me in knowledge.")

(Selected Ayahs And Ahadith about knowledge)

Dr. Farhat Hashmi




محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

علم کی تاریخ اتنی ہی قدیم ہے جتنا خود انسان، کائنات کے پہلے انسان سیدنا آدمؑ کی تخلیق کے بعد سب سے پہلی نعمت جس سے انہیں نوازا گیا وہ علم ہے۔ ارشادِ ربانی ہے:

وَ عَلَّمَ اٰدَمَ الْاَ سْمَآءَ كُلَّهَا........O (البقرہ:۳۱)

ترجمہ: اور اس (رب) نے آدم کو سارے نام سکھا دیئے۔

اور پھر علم کی بنا پر ہی سیدنا آدمؑ کو مسجود ملائکہ ہونے کا شرف حاصل ہوا۔ نسلِ آدم کے لیے بھی فضلیت اور درجات کی بلندی کا معیار علم ہی قرار پایا۔ ارشاد فرمایا:

وَ الَّذِيْنَ اُوْ تُوا الْعِلْمَ دَرَ جَا تٍ........O (المجادلۃ:۱۱)

ترجمہ: اور وہ لوگ جو علم دیئے گئے ان کے درجات تو اور بھی بلند ہیں۔

اور زیادہ علم کی طلب اور خواہش کو پسندیدہ قرار دیتے ہوئے آپؐ کو خطاب فرمایا:

وَ قُلْ رَّ بِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ؕ (طٰہٰ:۱۱۴)

ترجمہ: اور (آپؐ) کہیئے اے میرے رب! میرے علم میں اضافہ فرما۔

انسان کو ملنے والے علوم میں سے علم الاسماء یعنی (دنیا کی) اشیاء کے ناموں کا علم تو انسان کو اس زمین پر آنے سے قبل ہی عطا کر دیا گیا لیکن آدمؑ جب محض اس علم کی بنا پر شیطان کی چالوں کا مقابلہ نہ کر سکے تو اللہ تعالیٰ نے ان کو دنیا میں بھیجنے کے ساتھ ہی حقیقی فائدہ مند علم یعنی علمِ ہدایت کا سلسلہ بھی جاری فرما دیا۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

فَاِ مَّا يَاْ تِيَنَّكُمْ مِّنِّيْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَا يَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَ لَا هُمْ يَحْزَ نُوْنَO (البقرہ:۳۸)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

ترجمہ: پھر اگر تمہارے پاس میری طرف سے ہدایت آئے تو جو میری ہدایت کا اتباع کرے گا اس کے لیے کسی قسم کا خوف و رنج نہ ہوگا۔

علمِ ہدایت کا یہ سلسلہ جو حضرت آدمؑ سے شروع ہوا وہ رسول اللہ ﷺ پر آ کر ختم اور مکمل ہو جاتا ہے آخرالزماں پیغمبر پر اس سلسلے کی وحی کی ابتدا جن کلمات سے ہوئی وہ بھی حصولِ علم سے متعلق ہی ہیں۔ جس میں صرف پڑھنے ہی کی بات نہیں وسائل علم یعنی قلم کا ذکر بھی قابلِ غور ہے

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَO خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍO اِقْرَاْ وَ رَبُّکَ الْاَکْرَمُO الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِO عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْO (العلق:۵-۱)

ترجمہ: پڑھیئے اپنے رب کے نام سے جس نے پیدا کیا۔ انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا پڑھیئے اور آپ کا رب بڑا کریم ہے جس نے قلم کے ذریعے علم سکھایا انسان کو وہ سکھایا جو وہ جانتا نہ تھا۔

اس بات کی مزید تاکید رسول اللہ ﷺ کے ارشاد مبارک سے ہوتی ہے جو پچاس مختلف اسناد کے ساتھ کتب حدیث میں موجود ہے۔ فرمایا:

طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِیْضَۃٌ عَلٰی کُلِّ مُسْلِمٍ (مسلم)

ترجمہ: طلبِ علم ہر مسلمان پر فرض ہے۔

یہاں کُلِّ مُسْلِمٍ کا لفظ آیا ہے جس کے معانی ہیں "ہر مسلمان" یعنی کوئی بھی مسلمان اس سے مستثنیٰ نہیں خواہ مرد ہو یا عورت بچہ ہو یا بزرگ۔

مزید یہ کہ جو چیز انسان کو جانور سے ممتاز کرتی ہے وہ علم ہی ہے ایک شخص اگر علم حاصل نہیں کرتا اور محض کھا پی کر، اپنی نسل بڑھا کر اس دنیا سے رخصت ہو جاتا ہے تو اس میں اور جانور میں کیا فرق باقی رہ گیا؟ اس دنیا میں جس قوم نے بھی ترقی کی علم کے راستے پر چل کر ہی کی۔ دورِ حاضر میں تمام ترقی یافتہ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

اقوام اپنی آمدنی کا کثیر حصہ تعلیم و تحقیق پر خرچ کرتی ہیں اور یوں دنیا کے وسائل سے بھرپور استفادہ کر رہی ہیں۔ ویسے بھی اگر دیکھا جائے تو

قُلْ هَلْ يَسْتَوِى الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ.....O (الزمر:۹)

ترجمہ: ان سے پوچھو کیا جاننے والے اور نہ جاننے والے دونوں کبھی یکساں ہو سکتے ہیں؟

دنیا اور آخرت دونوں اعتبار سے دونوں کے درجات میں بڑا فرق ہے لیکن یہاں پھر اس حقیقت کو سامنے رکھنے کی ضرورت ہے کہ حقیقی کامیابی کے لئے صرف دنیاوی علم کافی نہیں بلکہ ایسا علم حاصل کیا جائے جو دنیا اور آخرت دونوں میں فائدہ مند ہو۔

ہر طالب علم کو علم کے حصول سے قبل علم کا شوق دلانا ضروری ہوتا ہے خصوصاً دینی علم کے لئے کیونکہ اس علم کے حاصل کرنے والوں کے سامنے ظاہری اور وقتی فائدے نہیں ہوتے۔ اسی بات کو مدنظر رکھتے ہوئے زیر نظر کتاب میں علم پر مبنی آیات واحادیث کو دو کتابوں مشکوٰۃ المصابیح اور ریاض الصالحین سے جمع کیا گیا ہے نیز یہ کہ جو لوگ بھی علم کے راستے پر چلنا چاہیں ان کے لئے علم حاصل کرنے کی فضیلت جان کر اس کا حصول ایک پرلطف کام بن جائے۔

اس کتاب کو مرتب کرنے کا مقصد بھی یہی ہے کہ لوگ شوق سے علم کے راستے پر چلیں عبادت سمجھ کر علم حاصل کریں، اور پھر چراغ سے چراغ جلاتے چلے جائیں۔ تاکہ معاشرے سے جہالت کے اندھیرے دور ہوں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اس کی توفیق دے۔ (آمین)

فرحت ہاشمی

24 جون 2003

۲۴ ربیع الثانی ۱۴۲۴ھ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ o خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ o اِقْرَاْ وَ رَبُّکَ الْاَکْرَمُ o الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ o عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ o (العلق: 1-5)

"پڑھو (اے نبیؐ) اپنے رب کے نام کے ساتھ جس نے پیدا کیا، جمے ہوئے خون کے ایک لوتھڑے سے انسان کی تخلیق کی۔ پڑھو، اور تمہارا رب بڑا کریم ہے جس نے قلم کے ذریعہ سے علم سکھایا، انسان کو وہ علم دیا جسے وہ نہ جانتا تھا۔" ۔

www.KitaboSunnat.com



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# حصول علم میں مددگار دعائیں

1. رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ o وَ یَسِّرْلِیْ أَمْرِیْ o وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ o یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ o (طٰہٰ:25-28)

2. رَبِّ زِدْنِیْ عِلْماًo (طٰہٰ:114)

3. اَللّٰهُمَّ فَقِّهْنِیْ فِیْ الدِّیْنِ (بخاری و مسلم)

4. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ أَسْئَلُکَ عِلْماً نَّافِعاً وَّعَمَلاً مُتَقَبَّلاً وَّ رِزْقاً طَیِّباً (مشکوٰۃ)

5. اَللّٰهُمَّ انْفَعْنَا بِمَا عَلَّمْتَنَا وَعَلِّمْنَا مَا یَنْفَعُنَاوَزِدْنَا عِلْماً (ابن ماجه)

6. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ أَعُوْذُبِکَ مِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَمِنْ قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَمِنْ نَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ دَعْوَةٍ لَّا یُسْتَجَابُ لَهَا (مسلم)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# Invocations Helpful in Seeking Knowledge

1.اے میرے رب! میرا سینہ کھول دے اور میرے لیے میرا کام آسان کر دے اور میری زبان کی گرہ کھول دے تاکہ لوگ میری بات سمجھ سکیں۔ (طٰہٰ:25-28)

1-O My Lord! Expand for me my breast and make my work easy for me and loosen the knot from my tongue so they may understand my speech.

2.اے میرے پروردگار! میرے علم میں اضافہ فرما۔ (طٰہٰ:114)

2-O My Lord! Increase me in knowledge

3.اے اللہ! مجھے دین کی سمجھ عطا فرما۔ (بخاری و مسلم)

3-O Allah! Grant me the understanding of Deen.

4.اے اللہ! میں تجھ سے نفع دینے والے علم کا اور قبول ہونے والے عمل کا اور پاکیزہ رزق کا سوال کرتا ہوں۔ (مشکوٰۃ)

4-O Allah! Indeed I ask you for beneficial knowledge and acceptable deeds and pure and acceptable provision.

5.اے اللہ! تو نے جو ہمیں سکھایا ہے اس کے ساتھ ہمیں نفع دے اور ہمیں وہ سکھا جو ہمیں نفع دے اور ہمارے علم میں اضافہ فرما۔ (ابن ماجہ)

5-O Allah! Benefit us by that which you have taught us and teach us that which will benefit us and increase us in knowledge.

6.اے اللہ! میں پناہ مانگتا ہوں اس علم سے جو نفع نہ دے اور اس دل سے جو نہ ڈرے اور اس نفس سے جو سیر نہ ہو اور اس دُعا سے جو قبول نہ کی جائے۔ (مسلم)

6-O Allah! I seek your Protection from knowledge that does not benefit and a heart that does not humble itself and from a soul that is not satiated and from a prayer not answered [Muslim]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

7. رَبِّ هَبْ لِیْ حُكْمًا وَّ اَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَۙo وَاجْعَلْ لِّیْ لِسَانَ صِدْقٍ فِی الْاٰخِرِیْنَۙo وَاجْعَلْنِیْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِیْمِۙo

(الشعراء:83-85)

8. اَللّٰهُمَّ اَلْهِمْنِیْ رُشْدِیْ وَاَعِذْنِیْ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ۔ (ترمذی)

9. اَللّٰهُمَّ اَرِنَا الْحَقَّ حَقًّا وَّارْزُقْنَا اتِّبَاعَهٗ وَاَرِنَا الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَارْزُقْنَا اجْتِنَابَهٗ

10. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا وَّ فِیْ بَصَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ سَمْعِیْ نُوْرًاوَّ عَنْ یَّمِیْنِیْ نُوْرًاوَّ عَنْ یَّسَارِیْ نُوْرًاوَّ فَوْقِیْ نُوْرًا وَّ تَحْتِیْ نُوْرًا وَّ اَمَامِیْ نُوْرًاوَّ خَلْفِیْ نُوْرًاوَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًاوَّ فِیْ لِسَانِیْ نُوْرًا وَّ عَصَبِیْ نُوْرًا وَّ لَحْمِیْ نُوْرًاوَّ دَمِیْ نُوْرًاوَّ شَعْرِیْ نُوْرًا وَّ بَشَرِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِیْ نَفْسِیْ نُوْرًاوَّ اَعْظِمْ لِیْ نُوْرًا اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا۔

(بخاری)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

7.اے میرے رب! مجھے حکم عطا کر اور مجھے صالحوں کے ساتھ ملا اور بعد کے آنے والوں میں مجھ کو سچی ناموری عطا کر اور مجھے نعمتوں بھری جنت کے وارثوں میں شامل فرما۔ (الشعراء:83-85)

7.My Lord!Bestow Hukm on me and join me with the righteous And grant me an honourable mention in later generation And make me one of the inheritors of the Paradise of Delight (Ash-Shu.ara:83-85)

8.اے اللہ! میرے دِل میں میری ہدایت ڈال، اور مجھے میرے نفس کی برائی سے بچا۔ (ترمذی)

8.O Allah! endow me my wisdom and save me from the evil of my soul. (Tirmidhi)

9.اے اللہ! ہمیں حق کو حق دکھا اور اس پر چلنے کی توفیق عطا فرما اور باطل کو باطل دکھا اور اس سے بچنے کی توفیق عطا فرما۔

9.O Allah! Show us the truth as truth and give us ability to follow it and show us the falsehood as falsehood and give us the ability to avoid it.

10.اے اللہ! کر دے میرے دل میں نور اور میری آنکھوں میں نور اور میرے کانوں میں نور دائیں نور اور میرے بائیں نور اور میرے اوپر نور اور میرے نیچے نور اور میرے آگے نور اور میرے پیچھے نور اور کر دے میرے لئے نور ہی نور اور میری زبان میں نور اور کر دے میرے پٹھے نورانی اور میرا گوشت نورانی اور میرا خون نورانی اور میرے بال نورانی اور میری کھال نورانی اور ڈال دے میرے نفس میں نور اور بڑھا دے میرے لئے نور، الٰہی! مجھے نور عطا فرما۔ (بخاری)

10.O Allah put light in my heart, and light in my sight, and light in my hearing, and light to my right and light to my left, and light below me, and light above me, and light before of me and light behind me, and make light for me, and light in my tongue and light in my muscles and light in my flesh, and light in my blood, and light in my hair, and light in my body and light in my soul; and magnify the light for me. O Allah bestow me with light (Bukhari)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

زندگی سوز جگر ہے، علم ہے سوزِ دماغ
علم میں دولت بھی ہے، قدرت بھی ہے لذت بھی ہے
ایک مشکل ہے کہ ہاتھ آتا نہیں اپنا سراغ
اہل دانش عام ہیں کم یاب ہیں اہل نظر
کیا تعجب ہے کہ خالی رہ گیا تیرا ایاغ!
شیخ مکتب کے طریقوں سے کشادِ دل کہاں
کس طرح کبریت سے روشن ہو بجلی کا چراغ!

(اقبالؔ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# كِتَابُ الْعِلْمِ

## بابُ فضل العلم (تعلمًا و تعليمًا للّٰه تعالى)

قَــالَ اللّٰــه تَـعَــالٰـى : ﴿ وَ قُلْ رَّبِّ زِدْنِى عِلْمًـا ﴾ (طـه : 114)

وَ قَـالَ الـلّٰـه تَـعَـالٰـى: ﴿ هَـلْ يَسْتَوِى الَّـذِينَ يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِينَ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴾ (الزمر : 9)

وَ قَالَ اللّٰه تَعَالٰى : ﴿ يَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِينَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِينَ أُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ ﴾ (المجادلة : 11)

وَقَالَ اللّٰه تَعَالٰى ﴿ اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ﴾ (فاطر : 28)

1. وَ عَـنْ مُعَاوِيَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ، صلى الله عليه وسلم : "مَنْ يُرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُفَقِّهْهُ فِى الدِّينِ ." (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# Kitab Al-Ilm

علم کی فضیلت کا بیان

## *Worth of learning*

اللہ تعالیٰ نے فرمایا (اے پیغمبرؐ)! کہہ دیجئے اے میرے رب! میرے علم میں اضافہ فرما۔

Allah, the Exalted, says: "And say: 'My Lord! Increase me in knowledge." [20:114]

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا' کیا علم رکھنے والے اور نہ رکھنے والے برابر ہو سکتے ہیں؟

"Are those who know equal to those who know not? "[39:9]

اور فرمایا' اللہ تم میں سے اہل ایمان کو اور ان لوگوں کو جنھیں علم دیا گیا' درجات میں بلندی عطا فرماتا ہے.

"Allah will exalt in degree those of you who believe , and those who have been granted knowledge."[58:11]

اور فرمایا: اللہ تعالیٰ نے' اس کے بندوں میں سے' صرف علم والے ہی ڈرتے ہیں.

"It is only those who have knowledge among His slaves that fear Allah." [35:28]

1. سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اللہ تعالیٰ جس شخص کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے اسے دین کی سمجھ عطا فرما دیتا ہے۔" (بخاری و مسلم)

1. Mu'awiya رضی اللہ عنہ reported: The Messenger of Allah said, "When Allah wishes good for someone, He bestows upon him the understanding of Deen." [Bukhari and Muslim]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

2. وَ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ : "لَاحَسَدَ اِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ : رَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ مَا لًا فَسَلَّطَهُ عَلَى هَلَكَتِهِ فِي الْحَقِّ،وَرَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ الْحِكْمَةَ فَهُوَ يَقْضِيُ بِهَا ، وَيُعَلِّمُهَا." (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

3. وَ عَنْ أَبِي مُوسَى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ النَّبِيُّ ، ﷺ : "مَثَلُ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ بِهِ مِنَ الْهُدَى وَ الْعِلْمِ كَمَثَلِ غَيْثٍ أَصَابَ أَرْضًا فَكَانَتْ مِنْهَا طَائِفَةٌ طَيِّبَةٌ قَبِلَتِ الْمَاءَ فَاَنْبَتَتِ الْكَلَأَ وَالْعُشْبَ الْكَثِيرَ، وَكَانَ مِنْهَا اَجَادِبُ اَمْسَكَتِ الْمَاءَ، فَنَفَعَ اللّٰهُ بِهَا النَّاسَ؛ فَشَرِبُوا مِنْهَا وَسَقُوْا وَزَرَعُوْا ، وَأَصَابَ مِنْهَاطَائِفَةً أُخْرَى اِنَّمَا هِيَ قِيْعَانٌ ،لَا تُمْسِكُ مَاءً ، وَلَا تُنْبِتُ كَلًأ، فَذَلِكَ مَثَلُ مَنْ فَقُهَ فِيْ دِينِ اللّٰهِ ،وَ نَفَعَهُ مَا بَعَثَنِي اللّٰهُ بِهِ، فَعَلِمَ وَ عَلَّمَ ، وَمَثَلُ مَنْ لَمْ يَرْفَعْ بِذٰلِكَ رَأْسًا،وَلَمْ يَقْبَلْ هُدَى اللّٰهِ الَّذِي أُرْسِلْتُ بِهِ." (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

2. سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "صرف دو آدمی رشک کے قابل ہیں. ایک وہ آدمی جس کو اللہ نے مال دیا' پھر اسے حق (کی راہ) میں خرچ کرنے کی توفیق بھی دی اور دوسرا وہ آدمی جس کو اللہ نے دانائی سے نوازا' پس وہ اس کے ساتھ فیصلے کرتا اور دوسروں کو بھی سکھاتا ہے۔" (بخاری و مسلم)

2.Ibn Mas'ud رضی اللہ عنہ reported:The Messenger of Allah ﷺ said, "Envy is permitted only in two cases: A man upon whom Allah bestows wealth, and he disposes of it rightfully, and a man upon whom Allah has bestowed knowledge which he applies and teaches it." [Bukhari and Muslim]

3. سیدنا ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی ﷺ نے فرمایا: "اس ہدایت اور علم کی مثال، جس کے ساتھ اللہ نے مجھے بھیجا، اس بارش کی طرح ہے جو کسی زمین پر برسی پس اس (زمین) کا ایک حصہ عمدہ تھا، اس نے پانی کو اپنے اندر جذب کیا اور گھاس اور دیگر بہت سی جڑی بوٹیاں اگائیں اور اس کا ایک حصہ سخت تھا اس نے پانی کو روک لیا، تو اس کے ذریعے سے اللہ نے لوگوں کو نفع دیا، انہوں نے خود بھی پیا، جانوروں کو بھی پلایا اور کھیتوں کو سیراب کیا اور وہ بارش زمین کے ایک دوسرے حصے کو بھی پہنچی جو چٹیل تھا جس نے پانی روکا اور نہ کوئی گھاس اگائی. پس یہی مثال اس شخص کی ہے جس نے دین میں سمجھ حاصل کی اور اس ہدایت سے اسے نفع پہنچایا اللہ نے، جس کے ساتھ اللہ نے مجھے بھیجا، پس اس نے خود بھی علم حاصل کیا اور دوسروں کو بھی سکھلایا اور اس شخص کی مثال، جس نے اس کی طرف سر اٹھا کر بھی نہ دیکھا (توجہ نہ کی) اور نہ اللہ کی اس ہدایت کو قبول کیا جس کے ساتھ اللہ نے مجھے رسول بنا کر بھیجا۔" (بخاری و مسلم)

3. Abu Musa رضی اللہ عنہ reported:The Messenger of Allah ﷺ said, "The parable of the guidance and knowledge, that Allah has sent me with is like of rain which falls on a land. A fertile part of it absorbs the water and brings forth profuse herbage and pasture and the solid ground patches retain the water by which Allah benefits the mankind, who drink from it, irrigate their crops and sow their seeds.The infertile part of it neither retains the water nor does it produce herbage. Such is the parable of the person who develops the understanding in the Din(religion) of Allah and benefits from what Allah has sent me with. Then He learns it and teaches it and such is the parable of the one who does not pay attention, and rejects the guidance of Allah, with which He has sent me."
[Bukhari and Muslim]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

4. وَعَنْ سَهْلِ بنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أنَّ النَّبِيَّ ، ﷺ، قَالَ لِعَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ: " فَوَاللّٰهِ لَأَنْ يَهْدِىَ اللّٰهُ بِكَ رَجُلاً وَاحِدًا خَيْرٌ لَكَ مِنْ حُمْرِ النَّعَمِ. " (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

5. وَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بنِ عمرو بنِ الْعَاصِ، رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ ،قَالَ : " بَلِّغُوْا عَنِّى وَلَوْ اٰيَةً ، وَّحَدِّثُوا عَنْ بَنِى اِسْرَائِيلَ وَلَا حَرَجَ ، وَمَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ ." (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

6. وَعَنْ أَبِى هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : " وَمَنْ سَلَكَ طَرِيْقًا يَلْتَمِسُ فِيهِ عِلْمًا ، سَهَّلَ اللّٰهُ لَهُ بِهِ طَرِيقًا اِلَى الْجَنَّةِ ." (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

7. وَ عَنْهُ، أَيْضًا ،رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنْ دَعَا اِلَى هُدىً كَانَ لَهُ مِنَ الأَجْرِ مِثْلُ أُجُورِ مَنْ تَبِعَهُ لَا يَنْقُصُ ذٰلِكَ مِنْ أُجُورِهِمْ شَيْئًا." (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

4. سیدنا سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا:
"اللہ کی قسم! اللہ تعالیٰ کا تیرے ذریعے سے کسی ایک آدمی کو ہدایت دے دینا' تیرے لئے سرخ اونٹوں سے بھی بہتر ہے۔" (بخاری ومسلم)

4. Sahl bin Sa'd رضی اللہ عنہ reported: The Prophet ﷺ said to'Ali رضی اللہ عنہ ,"By Allah even if a single person is guided by Allah through you,surely it is better for you than a whole lot of red camels."' [Bukhari and Muslim]

5. سیدنا عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنھما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میری طرف سے لوگوں کو (احکام الٰہی) پہنچا دو، اگرچہ ایک آیت ہی ہو اور بنی اسرائیل سے روایت کرو، اس میں کوئی حرج نہیں اور جو مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ بولے اسے چاہیئے، وہ اپنا ٹھکانا آگ میں بنا لے۔"
(بخاری)

5. 'Abdullah bin 'Amr bin Al-'As رضی اللہ عنھما reported: The Prophet ﷺ said," Convey from me even an *Ayah* (verse) and relate traditions from Banu Israel, and there is no restriction on that; but he who deliberately forges a lie against me should make his abode in the Hell-fire." [Bukhari]

6. سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص علم کی تلاش کے لئے کسی راستے پر چلے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کی طرف (جانے کا) راستہ آسان فرما دیتا ہے۔"
(مسلم)

6. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported : The Prophet ﷺ said,"Who ever treads the path in search of knowledge, Allah makes his way to *Jannah* easier."
[Muslim]

www.KitaboSunnat.com

7. اور انہی (ابو ہریرہؓ) سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص ہدایت کی طرف بلائے گا' اس کو ان تمام لوگوں کے برابر اجر ملے گا جو اس کی ہدایت کی پیروی کریں گے اور پیروی کرنے والوں کے اجر میں کوئی کمی نہیں کرے گا۔" (مسلم)

7. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported: The Messenger of Allah ﷺ said, "He who calls others to follow the Right Guidance will have a reward equal to the reward of those who follow him, without their reward being reduced in any respect." [Muslim]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

8 . وَ عَنْـهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: " إِذَا مَاتَ ابْنُ آدَمَ انْقَطَعَ عَمَلُهُ إِلَّا مِنْ ثَلَاثٍ : صَدَقَةٍ جَارِيَةٍ ، أَوْ عِلْمٍ يُنْتَفَعُ بِهِ ، أَووَلَدٍ صَالِحٍ يَدْعُو لَهُ." ( رَوَاهُ مُسْلِمٌ )

9. وَ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ، يَقُولُ : " الدُّنْيَا مَلْعُونَةٌ ، مَلْعُونٌ مَا فِيهَا ، إِلَّا ذِكْرَ اللّٰهِ تَعَالَى ، وَمَا وَالَاهُ، وَعَالِمًا، أَوْ مُتَعَلِّمًا " . ( رَوَاهُ التِّرمِذِيُّ: وَقَالَ حَدِيثٌ حَسَنٌ ) . قَوْلُهُ " وَمَا وَالَاهُ " أَيْ : طَاعَةُ اللّٰهِ .

10. وَ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: " مَنْ خَرَجَ فِي طَلَبِ الْعِلْمِ ،فَهُوَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ حَتَّى يَرْجِعَ ."
( رَوَاهُ التِّرمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيثٌ حَسَنٌ )

11. وَ عَنْ أَبِي سَعِيدِ الخُدْرِيِّ، رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :" لَنْ يَشْبَعَ مُؤْمِنٌ مِنْ خَيْرٍ حَتَّى يَكُونَ مُنْتَهَاهُ الْجَنَّةَ ." ( رَوَاهُ التِّرمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيثٌ حَسَنٌ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

8. سابق راوی ہی سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب ابن آدم (انسان) مرجاتا ہے تو اس کا عمل ختم ہوجاتا ہے' سوائے تین چیزوں کے۔ایک صدقہ جاریہ یا وہ علم جس سے فائدہ اٹھایا جائے یا نیک اولاد جو اس کے لئے دعا کرتی رہے۔ " (مسلم)

8. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported : TheProphet ﷺ said, "When the son of Adam dies, his deeds come to an end except for three things : Sadaqah Jariyah (continuous charity) ; A knowledge which gives benefit, or a righteous child who prays for him (the deceased) [Muslim]

9. سابق راوی ہی سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: "دنیا ملعون ہے اور جو کچھ اس میں ہے وہ بھی ملعون ہے، سوائے اللہ تعالیٰ کے ذکر اور اس سے متعلقہ (چیزوں کے) اور علم سکھانے والے اور علم سیکھنے والے کے۔" (ترمذی' حدیث حسن) رسول اللہ ﷺ کے فرمان وَمَا والاہُ کا مطلب ہے، اللہ کی اطاعت (یعنی ایسے امور بجالانا جن میں اللہ کی اطاعت وفرماں برداری اور اس کی قربت کا پہلو ہو)

9.Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported: The Prophet ﷺ said, "The world, with all that is in it, is accursed except for the remembrance of Allah, the Exalted that which pleases Him; and the religious Scholars and seekers of knowledge."
[At-Tirmidhi]

10. سیدنا انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا: " جو علم کی طلب میں نکلتا ہے تو اللہ کی راہ میں (شمار) ہوتا ہے یہاں تک وہ واپس نہ لوٹ آئے۔ " (ترمذی' یہ حدیث حسن ہے)

10. Anas رضی اللہ عنہ reported : The Prophet ﷺ said, "He who goes forth in seeking knowledge is in the way of Allah until he returns." [At-Tirmidhi]

11. سیدنا ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "مومن بھلائی سے ہرگز سیر نہیں ہوتا' یہاں تک کہ وہ اپنے آخری انجام جنت میں پہنچ جاتا ہے۔" (ترمذی' یہ حدیث حسن ہے)

11. Abu Sa'id Al-Khudri رضی اللہ عنہ reported : The Prophet ﷺ said, "A believer never gets discontented with good until he finally reaches Jannah.
[At-Tirmidhi]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

12 . وَ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ ،رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ ،اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قال: " فَضْلُ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِيْ عَلَى أَدْنَاكُمْ " ثُمَّ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: "اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلَائِكَتَهُ وَأَهْلَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ حَتَّى النَّمْلَةَ فِي جُحْرِهَا وَ حَتَّى الْحُوْتَ لَيُصَلُّوْنَ عَلَى مُعَلِّمِي النَّاسِ الْخَيْرَ." (رَوَاهُ التِّرمِذِيُّ ) وَقَالَ حَدِيْثٌ حَسَنٌ

13. وَعَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ : "مَنْ سَلَكَ طَرِيْقًا يَبْتَغِي فِيْهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللّٰهُ لَهُ طَرِيقًا اِلَى الْجَنَّةِ ، وَاِنَّ الْمَلَائِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا لِطَالِبِ الْعِلْمِ رِضاً بِمَا يَصْنَعُ ، وَاِنَّ الْعَالِمَ لَيَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ حَتَّى الْحِيتَانُ فِي الْمَاءِ ، وَفَضْلُ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ عَلٰى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ، وَاِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الْاَنْبِيَاءِ ، وَاِنَّ الْاَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِيْنَارًا وَلَا دِرْ هَمًا وَاِنَّمَا وَرَّثُوْا الْعِلْمَ فَمَنْ اَخَذَهُ اَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ)

(رَوَاهُ أَبُوْدَاوٗد وَالتِّرمِذِيُّ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

12. سیدنا ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "عابد پر عالم کی فضیلت ایسے ہی ہے جیسے میری فضیلت تمہارے ایک ادنیٰ آدمی پر۔" پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "بے شک اللہ تعالیٰ اس کے فرشتے اور آسمان وزمین کے اہل (مخلوق)، حتیٰ کہ چیونٹی اپنے بل میں اور مچھلی تک (پانی میں)، لوگوں کو بھلائی سکھلانے والوں کے لئے رحمت کی دعائیں کرتی ہیں۔" (ترمذی)

12. Abu Umamah رضی اللہ عنہ reported: The Prophet ﷺ said, "The superiority of the knowledgeable over the devout worshipper is like my superiority over the most inferior amongst you (in good deed)." He went on to say," Indeed Allah, His angels, the dwellers of the heaven and the earth, and even the ant in its hole and even the fish (in water) supplicate in favour of those who teach people knowledge." [At-Tirmidhi]

13. سیدنا ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: "جو شخص ایسے راستے پر چلے جس میں وہ (دین کا) علم تلاش کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کی طرف راستہ آسان کر دیتا ہے۔ اور فرشتے طالب علم کے لئے اس کے اس عمل سے خوش ہو کر اپنے پر بچھا دیتے ہیں۔ اور عالم کے لئے آسمان وزمین کی ہر چیز، حتیٰ کہ مچھلیاں پانی میں مغفرت کی دعا کرتی ہیں۔ اور عالم کی فضیلت عابد پر ایسے ہے جیسے چاند کی فضیلت سب ستاروں پر ہے اور علماء انبیاء کے وارث ہیں اور انبیاء اپنے ورثے میں دینار اور درہم نہیں چھوڑتے وہ تو علم (دین کا) ہی ورثے میں چھوڑتے ہیں، پس جس نے وہ علم حاصل کیا، اس نے ایک بڑا حصہ (فضل وکرم) حاصل کر لیا۔" (ابوداؤد، ترمذی)

13. Abud-Darda رضی اللہ عنہ reported: The Prophet ﷺ said, " He who follows a path in quest of knowledge, Allah will make the path of *Jannah* easy for him, and indeed, the angels lower their wings for the seeker of knowledge, being pleased with what he does, and indeed, the inhabitants of the heavens and the earth and even the fish in the depth of the waters seek forgiveness for him. The superiority of the learned man over the devout worshipper is like that of the full moon to the rest of the stars (i.e., in brightness). The learned are the heirs of the Prophets who bequeath neither dinar nor dirham but only knowledge; and he who acquires it, has in fact acquired an abundant portion." [Abu Dawud & At-Tirmidhi]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

14. وَ عَنْ ابنِ مَسْعُودٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ :" نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَءً ا سَمِعَ مِنَّا شَيْئًا ، فَبَلَّغَهُ كَمَا سَمِعَهُ ، فَرُبَّ مُبَلَّغٍ أَوْعَى مِنْ سَامِعٍ." (رَوَاهُ التِّرمِذِىُّ وَقَالَ : حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ)

15. وَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَة 'رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ : " مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ فَكَتَمَهُ ، أُلْجِمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِلِجَامٍ مِّنْ نَّارٍ ."

( رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ و التِّرمِذِىُّ وَقَال : حَدِيثٌ حَسَنٌ)

16. وعَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: " مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًامِمَّا يُبْتَغَى بِهِ وَجْهُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ لَا يَتَعَلَّمُهُ اِلَّا لِيُصِيْبَ بِهِ عَرَضًامِنَ الدُّنْيَا لَمْ يَجِدْعَرْفَ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ." يَعْنِى: رِيحَهَا .

( رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ بِإسْنَادٍ صَحِيحٍ )

17. وَ عَنْ عَبْدِ اللّٰه بنِ عَمرِو بنِ الْعَاصِ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ : "اِنَّ اللّٰهَ لَا يَقْبِضُ الْعِلْمَ انْتِزَاعًا يَنْتَزِعُهُ مِنَ النَّاسِ، وَلٰكِنْ يَقْبِضُ الْعِلْمَ بِقَبْضِ الْعُلَمَاءِ حَتَّى اِذَا لَمْ يُبْقِ عَالِماً، اتَّخَذَ النَّاسُ رُؤُوْسًا جُهَّالًا ، فَسُئِلُوْا ، فَأَفْتَوْا بِغَيْرِ عِلْمٍ ، فَضَلُّوْا وَأَضَلُّوْا ." ( مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ )



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

14. سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: "اللہ تعالیٰ اس آدمی کو تر و تازہ رکھے جس نے ہم سے کوئی بات سنی' پھر اسے اسی طرح دوسروں تک پہنچا دیا جس طرح اس نے سنا۔ اس لیے کہ بہت سے ایسے لوگ' جنہیں بات پہنچائی جائے، سننے والے سے زیادہ یادرکھنے والے ہوتے ہیں۔" (ترمذی)

14. Ibn Mas'ud رضی اللہ عنہ reported : I heard the Prophet ﷺ saying, " May Allah freshen the affairs of a person who hears something from us and conveys it to others exactly as he has heard it (i.e., both the meaning and the words). Infact many a recepient of knowledge understand it better than the one who has heard it." [At-Tirmidhi]

15. سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جس سے علم (دین) کی کوئی بات پوچھی جائے، پھر وہ اسے چھپائے تو قیامت والے دن اس کو آگ کی لگام دی جائے گی"

(ابوداؤد' ترمذی)

15. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported : The Prophet said, "He who is asked about knowledge (of religion) and he conceals it, will be bridled with a bridle of fire on the Day of Resurrection." [Abu Dawud and At-Tirmidhi]

16. سابق راوی ہی سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص اللہ کی رضا مندی طلب کرنے کا علم دنیا کا سامان حاصل کرنے کے لئے سیکھے وہ قیامت کے روز جنت کی خوشبو بھی نہیں پائے گا"

(ابوداؤد)

16. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported: The Prophet ﷺ said, "He who does not acquire knowledge with the sole intention of seeking the Pleasure of Allah, but for worldly gain, will not smell the fragrance of *Jannah* on the Day of the Resurrection." [Abu Dawud]

17. سیدنا عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنھما بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: "کہ اللہ تعالیٰ علم اس طرح نہیں اٹھائے گا کہ اسے لوگوں (کے سینوں) سے کھینچ لے، لیکن وہ علم کو علماء کی وفات کے ذریعے سے اٹھائے گا. یہاں تک کہ جب وہ کسی عالم کو باقی نہیں رکھے گا تو لوگ جاہلوں کو سردار بنالیں گے پس ان سے سوال کیا جائے گا تو وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے اور (یوں) خود بھی گمراہ ہونگے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے۔" (بخاری و مسلم)

17. 'Abdullah bin 'Amr bin Al-'As رضی اللہ عنھما reported:I heard the Prophet ﷺ saying,"Indeed,Allah does not take away knowledge by snatching it from the people, but He takes it away by taking away (the lives of) the religious scholars till none of the scholars remain. Then the people will take ignorant ones as their leaders, who, when asked, will give religious verdicts, and issue them without knowledge, thus they will go astray and will lead others astray." [Al-Bukhari and Muslim]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

جوانوں کو مری آہِ سَحر دے
پھر ان شاہین بچوں کو بال و پَر دے
خدایا! آرزو میری یہی ہے
مرا نورِ بصیرت عام کر دے

(اقبالؒ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# كِتَابُ الْعِلْمِ

## الفصل الأول

1. عَنْ عَبْدِ اللّٰه بنِ عمرو،قال:قال رسولُ الله ﷺ: ((بَلِّغُوْا عَنِّي وَلَوْآيَةً ، وَّحَدِّثُوا عَنْ بَنِي اِسْرَائِيلَ وَلَا حَرَجَ ، وَمَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا، فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ)). (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

2. وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ، وَالْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَقَالَا:قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ:((مَنْ حَدَّثَ عَنِّيْ بِحَدِيْثٍ يَرَى أَنَّهُ كَذِبٌ فَهُوَاَحَدُالْكَاذِبِيْنَ)). (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

3. وَعَنْ مُعَاوِيَةَ رضی اللہ عنہ، قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهِ خَيْرًا يُّفَقِّهْهُ فِيْ الدِّيْنِ،وَاِنَّمَآ أَنَا قَاسِمٌ وَّ اللّٰهُ يُعْطِيْ)). (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

4. وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ:((النَّاسُ مَعَادِنٌ كَمَعَادِنِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ خِيَارُهُمْ فِي الْجَاهِلِيَّةِ خِيَارُهُمْ فِي الْاِسْلَامِ اِذَا فَقُهُوْا)). (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# Kitab Al-Ilm

## Chapter-1

1. سیدنا عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میری طرف سے (آگے) پہنچادو، اگر چہ ایک آیت ہی ہو اور بنی اسرائیل سے روایت کرو اس میں کوئی حرج نہیں اور جو مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ بولے اسے چاہیئے کہ اپنا ٹھکانا آگ میں بنالے۔" (بخاری)

1. 'Abdullah bin 'Amr bin Al-'As رضی اللہ عنہما reported: The Prophet ﷺ said," Convey from me even an *Ayah* (verse) and relate traditions from the Banu Israel,for there is no restriction on that; but he who deliberately forges a lie against me should make his abode in the Hell-fire." [Bukhari]

2. سیدنا سمرہ بن جندب اور مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہما دونوں سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔" جو شخص مجھ سے کوئی حدیث بیان کرے جس کے بارے میں وہ سمجھتا ہو کہ وہ جھوٹی ہے تو وہ جھوٹوں میں سے ایک ہے۔" (مسلم)

2.Samura b. Jundub رضی اللہ عنہ and al-Mughira b. Shu'ba رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, " If anyone relates a tradition from me thinking that it is false, he is one of the liars." [Muslim]

3. سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اللہ جس شخص کے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرتا ہے اسے دین میں سمجھ دیتا ہے اور میں تقسیم کرتا ہوں اللہ دیتا ہے۔" (بخاری ومسلم)

3.Mu'awiya رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, " When Allah wishes good for any one, He instructs him in the religion. I am only a distributor; Allah gives." [Bukhari and Muslim]

4. سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: " لوگ کان ہیں جیسے سونے اور چاندی کی کان ہوتی ہے جو لوگ جاہلیت (کے دنوں میں) میں بہتر تھے وہ اسلام میں بھی بہتر ہیں جب وہ سمجھ جائیں۔" (مسلم)

4. Abu Huraira رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, "Men are of different origins just as gold and silver are ; the best among them in the pre-Islamic period are the best among them in Islam when they are versed in the religion. [Muslim]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

5. وَعَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَاحَسَدَ اِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ: رَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَسَلَّطَهُ عَلٰى هَلَكَتِهٖ فِي الْحَقِّ، وَرَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ الْحِكْمَةَ فَهُوَ يَقْضِي بِهَا وَيُعَلِّمُهَا)).

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

6. وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا مَاتَ الْاِنْسَانُ اِنْقَطَعَ عَنْهُ عَمَلُهُ اِلَّا مِنْ ثَلَاثَةِ أَشْيَآءٍ: صَدَقَةٍ جَارِيَةٍ، أَوْ عِلْمٍ يُنْتَفَعُ بِهٖ، أَوْ وَلَدٍ صَالِحٍ يَدْعُو لَهُ)). (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

7. وَعَنْهُ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ نَفَّسَ عَنْ مُؤْمِنٍ كُرْبَةً مِّنْ كُرَبِ الدُّنْيَا، نَفَّسَ اللّٰهُ عَنْهُ كُرْبَةً مِّنْ كُرَبِ يَوْمِ الْقِيَامَةِ. وَمَنْ يَسَّرَ عَلٰى مُعْسِرٍ يَسَّرَ اللّٰهُ عَلَيْهِ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ. وَمَنْ سَتَرَ مُسْلِمًا سَتَرَهُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ. وَاللّٰهُ فِي عَوْنِ الْعَبْدِ مَا كَانَ الْعَبْدُ فِي عَوْنِ اَخِيْهِ. وَمَنْ سَلَكَ طَرِيْقًا يَلْتَمِسُ فِيْهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللّٰهُ لَهُ بِهٖ طَرِيْقًا اِلَى الْجَنَّةِ. وَمَا اجْتَمَعَ قَوْمٌ فِي بَيْتٍ مِنْ بُيُوتِ اللّٰهِ يَتْلُوْنَ كِتَابَ اللّٰهِ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

5 . سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: " صرف دو آدمی رشک کے قابل ہیں. ایک وہ آدمی جس کو اللہ نے مال دیا' پھر اسے حق (کی راہ) میں خرچ کرنے کی توفیق بھی دی اور دوسرا وہ آدمی جس کو اللہ نے دانائی سے نوازا' پس وہ اس کے ساتھ فیصلے کرتا اور دوسروں کو بھی سکھاتا ہے۔"
(بخاری و مسلم)

5. Ibn Mas'ud رضی اللہ عنہ reported:The Messenger of Allah ﷺ said, "Envy is permitted only in two cases: A man upon whom Allah bestows wealth, and he disposes of it rightfully, and a man upon whom Allah has bestowed knowledge which he applies and teaches it." [Bukhari and Muslim]

6. ابو ہریرہؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب ابن آدم (انسان) مرجاتا ہے تو اس کا عمل ختم ہو جاتا ہے' سوائے تین چیزوں کے۔ صدقہ جاریہ یا وہ علم جس سے فائدہ اٹھایا جائے یا نیک اولاد جو اس کے لئے دعا کرتی رہے۔" (مسلم)

6. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported: The Prophet ﷺ said, "When the son of Adam dies, his deeds come to an end except for three things : *Sadaqah Jariyah* (continuous charity) ; A knowledge which gives benefit, or a righteous child who prays for him (the deceased) "[Muslim]

7. انہی (ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ) نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص کسی مسلمان سے دنیا کی سختی دور کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس سے قیامت کی سختیوں کو دور فرمائے گا جس نے تنگدست کے لئے آسانی پیدا کردی اللہ تعالیٰ دنیا اور آخرت میں اس کے لیے آسانی فرمائے گا اور جس نے مسلمان کی پردہ پوشی کی اللہ تعالیٰ دنیا و آخرت میں اس کی پردہ پوشی فرمائے گا اور اللہ تعالیٰ بندے کی مدد کرتا رہتا ہے جب تک بندہ اپنے مسلمان بھائی کی مدد میں مصروف رہتا ہے۔ اور جو شخص علم (دین) حاصل کرنے کے لئے کسی راستے پر نکلا اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کا راستہ آسان فرمائے گا اور کوئی قوم اللہ کے گھروں میں سے کسی گھر میں جمع نہیں ہوتی کہ اللہ کی کتاب پڑھتی ہو اور اس کے معنی بیان کرتی ہو مگر اس پر تسکین نازل ہوتی ہے اور رحمت اس کو ڈھانپ لیتی ہے اور فرشتے اس کو گھیر لیتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اس کا ذکر ان فرشتوں میں کرتا ہے جو اُس کے پاس ہیں اور جس کا عمل تاخیر کرے (اسے پیچھے کردے) اس کا نسب جلدی نہیں کرے گا (آگے نہ بڑھائے گا)۔" (مسلم)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

وَ يَتَدَا رَسُوْنَــهُ بَيْـنَهُـمْ، اِلَّا نَـزَلَـتْ عَلَيْهِمُ السَّكِيْنَةُ، وَغَشِيَتْهُمُ الـرَّحْـمَةُ، وَحَفَّتْهُمُ الملآئِكَةُ، وَذَكَرَهُمُ اللّٰـهُ فِيْمَنْ عِنْدَه. وَمَنْ بَطَّأَبِهٖ عَمَلُه لَمْ يُسْرِعْ بِهٖ نَسَبُه))۔ (رَوَاهُ مسلم)

8. وَ عَنْهُ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ أَوَّلَ النَّاسِ يُقْضٰى عَـلَيْـهِ يَوْمَ الْقِيامَةِ رَجُلٌ اسْتُشْهِدَ، فَأُتِيَ بِهٖ فَعَرَّفَه نِعْمَته فَعَرَفَهَا، فَقَالَ: مَا عَمِلْتَ فِيْهَا؟ قَالَ: قَاتَلْتُ فِيْكَ حَتّٰى اسْتُشْهِدْتُ. قَالَ: كَذَبْتَ، وَ لٰكِنَّكَ قَاتَلْتَ لِ أَنْ يُّقَالَ: جَرِيْءٌ، فَقَدْ قِيْلَ، ثُمَّ أُمِرَ بِهٖ فَسُحِبَ عَلٰى وَجْهِهٖ حَتّٰى أُلْقِيَ فِي النَّارِ. وَرَجُلٌ تَعَلَّمَ الْعِلْمَ وَعَلَّمَه، وَقَرَأَ الْقُرْآنَ، فَأُتِيَ بِهٖ فَعَرَّفَه نِعَمَه فَعَرَفَهَا. قَالَ: فَمَا عَمِلْتَ فِيْهَا قَالَ: تَعَلَّمْتُ الْعِلْمَ وَعَلَّمْتُه، وَقَرَأْتُ فِيْكَ الْقُرْآنَ. قَالَ: كَذَبْتَ، وَ لٰكِنَّكَ تَعَلَّمْتَ الْعِلْمَ لِيُقَالَ: اِنَّكَ عَالِمٌ، وَ قَرَأْتَ الْقُرْآنَ لِيُقَالَ: هُوَ قَارِئٌ، فَقَدْ قِيْلَ، ثُمَّ أُمِرَ بِهٖ فَسُحِبَ عَلٰى وَجْهِهٖ حَتّٰى أُلْقِيَ فِي النَّارِ. وَ رَجُلٌ وَسَّعَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَأَعْطَاهُ مِنْ اَصْنَافِ الْمَالِ كُلِّهٖ، فَأُتِيَ بِهٖ فَعَرَّفَه نِعَمَه فَعَرَفَهَا، قَالَ: فَمَا عَمِلْتَ فِيْهَا؟ قَالَ: مَا تَرَكْتُ مِنْ سَبِيْلٍ تُحِبُّ اَنْ يُّنْفَقَ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

7.He(Abu Hurairah رضی اللہ عنہ)also reported Allah's Messenger ﷺ as saying,"If anyone removes one of the anxieties of this world from a believer, Allah will remove one of the anxieties of the day of resurrection from him; if one smooths the way for one who is destitute, Allah will smooth the way for him in this world and the next ; and if anyone conceals the faults of a Muslim, Allah will conceal his faults in this world and the next. Allah helps a man as long as he helps his brother. If anyone pursues a path in search of knowledge, Allah will thereby make easy for him a path to paradise. No company will gather in a mosque to recite Allah's Book and study it together without calmness descending on them, mercy covering them, the angels surrounding them,and Allah mentioning them among those who are with Him. But he who is made slow by his actions will not be speeded by his genealogy." [Muslim]

8. انہی (ابوہریرہ رضی اللہ عنہ) سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "قیامت کے دن لوگوں میں سے سب سے پہلے جس کا فیصلہ کیا جائے گا وہ شخص ہوگا جو شہید کیا گیا، اسے لایا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اپنی نعمتوں کی پہچان کروائے گا وہ ان کو جان لے گا پس اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو نے ان میں کیا عمل کیا وہ کہے گا میں تیری راہ میں لڑا یہاں تک کہ شہید کر دیا گیا، اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو جھوٹا ہے تُو تو اس لئے لڑا تھا کہ تجھے بہادر کہا جائے پس کہہ دیا گیا پھر حکم کیا جائے گا اسے منہ کے بل گھسیٹ کر آگ میں ڈالا جائے گا اور ایک وہ شخص جس نے علم سیکھا اسے سکھایا اور قرآن پاک پڑھا اسے لایا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اپنی نعمتوں کی پہچان کروائے گا وہ انہیں جان لے گا پس اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو نے ان میں کیا عمل کیا، کہے گا میں نے علم سیکھا اسے آگے سکھایا اور تیرے لیئے میں نے قرآن پڑھا، اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو جھوٹا ہے تو نے علم اس لئے سکھایا کہ تجھے عالم کہا جائے اور تو نے قرآن اس لئے پڑھا کہ تجھے قاری کہا جائے پس تحقیق کہہ دیا گیا۔ پھر حکم کیا جائے گا اسے منہ کے بل گھسیٹ کر آگ میں ڈالا جائے گا اور ایک وہ شخص ہوگا جسے اللہ نے مالدار کیا اور ہر قسم کا مال دیا۔ اسے لایا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اپنی نعمتوں کی پہچان کروائے گا وہ ان کو جان لے گا پس اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو نے اس کو پا کر کیا عمل کیا؟ کہے گا میں نے تیری پسند کی ہر راہ میں تیرے لئے خرچ کیا، (اللہ تعالیٰ) فرمائے گا تو جھوٹا ہے تو نے اس لئے خرچ کیا تا کہ تجھے سخی کہا جائے، پس تحقیق وہ کہہ دیا گیا۔ پھر اس کے لیے حکم دیا جائے گا اور منہ کے بل گھسیٹ کر آگ میں ڈال دیا جائے گا۔"

(مسلم)

8. He (Abu Hurairah رضی اللہ عنہ) also reported Allah's Messenger ﷺ as saying, "The first person to be judged on the day of resurrection will be a man who died as a martyr. He will be brought forward, and after Allah has reminded him of the favour He showed him and the man acknowledges it, He



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

49. وَعَنْ عِكْرِمَةَ، أَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ قَالَ: حَدِّثِ النَّاسَ كُلَّ جُمُعَةٍ مَرَّةً، فَإِنْ أَبَيْتَ فَمَرَّتَيْنِ فَإِنْ أَكْثَرْتَ فَثَلَاثَ مَرَاتٍ، وَلَا تُمِلَّ النَّاسَ هٰذَا الْقُرْآنَ؛ وَلَا أُلْفِيَنَّكَ تَأْتِي الْقَوْمَ وَهُمْ فِي حَدِيثٍ مِّنْ حَدِيثِهِمْ فَتَقُصُّ عَلَيْهِمْ فَتَقْطَعُ عَلَيْهِمْ حَدِيثَهُمْ فَتُمِلُّهُمْ؛ وَلٰكِنْ أَنْصِتْ، فَإِذَا أَمَرُوكَ فَحَدِّثْهُمْ وَهُمْ يَشْتَهُونَهُ، وَانْظُرِ السَّجْعَ مِنَ الدُّعَاءِ فَاجْتَنِبْهُ فَإِنِّي عَهِدْتُّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ وَأَصْحَابَهُ لَا يَفْعَلُونَ ذٰلِكَ. (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

50. وَعَنْ وَّاثِلَةَ بْنِ الْأَسْقَعِ، قَالَ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ طَلَبَ الْعِلْمَ فَأَدْرَكَهُ، كَانَ لَهُ كِفْلَانِ مِنَ الْأَجْرِ؛ فَإِنْ لَّمْ يُدْرِكْهُ كَانَ لَهُ كِفْلٌ مِّنَ الْأَجْرِ)). (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

51. وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ مِمَّا يَلْحَقُ الْمُؤْمِنَ مِنْ عَمَلِهِ وَحَسَنَاتِهِ بَعْدَ مَوْتِهِ: عِلْمًا عَلِمَهُ وَنَشَرَهُ، وَوَلَدًا صَالِحًا تَرَكَهُ، أَوْ مُصْحَفًا وَرَّثَهُ، أَوْ مَسْجِدًا بَنَاهُ، أَوْ بَيْتًا لِّابْنِ السَّبِيلِ بَنَاهُ أَوْ نَهَرًا أَجْرَاهُ، أَوْ صَدَقَةً أَخْرَجَهَا مِنْ مَّالِهِ فِي صِحَّتِهِ وَحَيَاتِهِ، تَلْحَقُهُ مِنْ بَعْدِ مَوْتِهِ)).

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ، والبيهقي في((شعب الايمان)).



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

49. سیدنا عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابنِ عباسؓ نے فرمایا لوگوں کو ہر جمعہ میں ایک بار حدیث بیان کیا کرا گر تو اس سے انکار کرے تو دو بار اگر زیادہ کرے تو تین مرتبہ اور لوگوں کو اس قرآن سے تنگ نہ کر اور میں تجھ کو نہ پاؤں کہ تو لوگوں کے پاس آئے وہ اپنی باتوں میں مشغول ہوں تو انہیں وعظ کہنا شروع کردے اور وہ باتیں کرنے سے رک جائیں تو ان کو تنگ کرے گا لیکن چپ رہ، جس وقت وہ فرمائش کریں ان کو حدیث بیان کر اور وہ اس کی رغبت کرتے ہوں اور مقفیٰ کلام بنانا دعا میں پس اس سے بچنا کیونکہ میں جانتا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ اور آپؐ کے صحابہؓ ایسا نہیں کرتے تھے۔ (بخاری)

49. 'Ikrima رضی اللہ عنہ reported Ibn 'Abbas رضی اللہ عنہ as saying, "Talk to the people once every Friday, but if you object, then twice, and if you want more, then three times, but do not weary the people with this Quran. And do not let me find you coming to the people when they are talking about their concerns, interrupting them in their talk by addressing them, and so wearying them. Keep silent, and when they request you, talk to them at a time when they want it. Look out for rhymed prose in supplications and avoid it, for I know that Allah's Messenger and his companions did not use it." [Bukhari]

50. سیدنا واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جس نے علم طلب کیا اور حاصل کر لیا اس کو دوہرا ثواب ہے۔ اگر اس کو نہ پا سکا تو اس کو ثواب کا ایک حصہ ہے۔" (دارمی)

65. Wathila bin al-Asqa' رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying,'He who seeks knowledge and attains it will have a double portion of reward, but if he does not attain it he will have a single portion of reward." [Darimi]

51. سیدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تحقیق اس عمل میں سے جو مومن کو مرنے کے بعد پہنچتا ہے ایک تو وہ علم ہے کہ اسے سکھایا اور اسے عام کیا اور نیک اولاد جو وہ چھوڑ گیا یا قرآن بطور وراثت چھوڑا یا مسجد بنائی یا مسافروں کے لئے سرائے بنوائی یا نہر جاری کی یا وہ صدقہ جسے اپنے مال سے تندرستی اور زندگی میں نکالا۔ اس کو اس کی موت کے بعد بھی (ثواب) ملتا رہتا ہے۔" (ابن ماجہ)

51. Abu Huraira رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, "Among the actions and good deeds for which a believer will continue to receive reward after his death are knowledge which he taught and spread, a good son whom he left behind, or a copy of the Quran which he left as a legacy,or a mosque which he built, or a house which he built for the traveller,or a stream which he caused to flow, or a *sadaqa* which he gave from his property when he was alive and well, for which he will continue to receive reward after his death." [Ibn Majah]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

52. وَعَنْ عَائِشَةَ ، أَنَّهَا قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ أَوْحٰى إِلَيَّ: أَنَّه' مَنْ سَلَکَ مَسْلَکاً فِيْ طَلَبِ الْعِلْمِ، سَهَّلْتُ لَه' طَرِيْقَ الْجَنَّةِ؛ وَمَنْ سَلَبْتُ كَرِيْمَتَيْهِ؛ أَثَبْتُه' عَلَيْهِمَا الْجَنَّةَ. وَ فَضْلٌ فِيْ عِلْمٍ خَيْرٌ مِّنْ فَضْلٍ فِيْ عِبَادَةٍ. وَّ مِلاکُ الدِّيْنِ الْوَرَعُ)) . (رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْإِيْمَانِ)

53. وَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ: تَدَارُسُ الْعِلْمِ سَاعَةً مِّنَ اللَّيْلِ خَيْرٌ مِّنْ إِحْيَائِهَا. (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

54. وَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ مَرَّ بِمَجْلِسَيْنِ فِي مَسْجِدِهِ فَقَالَ: (( كِلاهُمَا عَلٰى خَيْرٍ، وَّأَحَدُهُمَا أَفْضَلُ مِنْ صَاحِبِهِ؛ أَمَّا هٰؤُلاءِ فَيَدْعُوْنَ اللّٰهَ وَ يَرغَبُوْنَ إِلَيْهِ، فَإِنْ شَآءَ أَعْطَهُمْ وَإِنْ شَآءَ مَنَعَهُمْ. وَأَمَّا هٰؤُلاءِ فَيَتَعَلَّمُوْنَ الْفِقْهَ أَوِالْعِلْمَ وَ يُعَلِّمُوْنَ الْجَاهِلَ، فَهُمْ أَفْضَلُ، وَ إِنَّمَا بُعِثْتُ مُعَلِّمًا)). ثُمَّ جَلَسَ فِيْهِمْ . (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

52. ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا بے شک میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا فرماتے تھے: "بے شک اللہ عز وجل نے میری طرف وحی کی ہے کہ جو شخص علم حاصل کرنے کے لیے ایک راہ پر چلا میں اس کے لیے جنت کا راستہ آسان کردوں گا۔ اور جس کی دونوں آنکھیں میں لے لوں میں اس کو بدلہ میں جنت دوں گا اور علم میں زیادتی عبادت میں زیادتی سے بہتر ہے اور پرہیزگاری دین کی جڑ ہے۔" (روایت کیا اس کو بیہقی نے شعب الایمان میں)

52.'A'isha رضی اللہ عنہ said she heard Allah's Messenger ﷺ say that Allah revealed to him, " If anyone follows a path in search of knowledge, I shall make easy for him the road to paradise : and if I deprive anyone of his eyes I shall guarantee paradise to him in return for them. Superiority in knowledge is better than superiority in worship. and the basis of the religion is abstinence."
[Baihaqi transmitted it in Shu'ab al iman]

53. سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا: "رات کو تھوڑی دیر تدریس علم رات کو زندہ رکھنے (قیام) سے بہتر ہے۔" (دارمی)

53.Ibn 'Abbas رضی اللہ عنہ said, " Studying together for an hour during the night is better than spending the whole night in devotions.' [Darimi]

54. سیدنا عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ اپنی مسجد کی دو مجلسوں کے پاس سے گزرے فرمایا: "دونوں ہی بھلائی کے کام پر ہیں۔ اور ان دونوں میں سے ایک افضل ہے دوسرے سے، یہ لوگ اللہ سے دعا کرتے ہیں اور اس کی طرف رغبت کرتے ہیں اگر چاہے تو ان کو دے اور اگر چاہے روک لے اور یہ لوگ فقہ (دین میں سمجھ بوجھ) یا علم سیکھتے ہیں اور جاہل کو سکھلاتے ہیں پس یہ ان سے بہتر ہیں اور بے شک میں معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں" پھر ان میں بیٹھ گئے۔ (دارمی)

54. Abdallah bin Amr رضی اللہ عنہ told of Allah's Messenger ﷺ coming upon two groups in his mosque and saying, "They are both engaged in what is good, but one of them is superior to the other. These ones are praying and supplicating Allah who, if He wills, may answer their prayers but, if He wills, may refuse them. Those ones are learning knowledge and teaching the ignorant, so they are superior. I was sent only as a teacher." He then sat down among them.
*[Darimi]*



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

55. وَعَنْ أَبِي الدَّرْدَآءِ، قَالَ: سُئِلَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: مَاحَدُّ الْعِلْمِ الَّذِيْ اِذَا بَلَغَهُ الرَّجُلُ كَانَ فَقِيْهًا؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: (( مَنْ حَفِظَ عَلٰى أُمَّتِي اَرْبَعِيْنَ حَدِيْثًا فِيْ أَمْرِ دِيْنِهَا، بَعَثَهُ اللّٰهُ فَقِيْهًا، وَكُنْتُ لَهُ' يَوْمَ الْقِيَامَةِ شَافِعًا وَّ شَهِيْدًا )).

(رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ)

56. وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: (( هَلْ تَدْرُوْنَ مَنْ أَجْوَدُ جُوْدًا )) قَالُوا: اللّٰهُ وَرَسُوْلُه' أَعْلَمُ. قَالَ: ((اللّٰهُ تَعَالٰى أَجْوَدُ جُوْدًا، ثُمَّ أَنَا اَجْوَدُ بَنِي آدَمَ، وَاَجْوَدُهُمْ مِّنْ بَعْدِيْ رَجُلٌ عَلِمَ عِلْمًا فَنَشَرَه'، يَأْتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَمِيْرًا وَّحْدَه'، أَوْ قَالَ: أُمَّةً وَّاحِدَةً )). (رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ)

57. وَعَنْهُ، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: (( مَنْهُوْمَانِ لَايَشْبَعَانِ: مَنْهُوْمٌ فِي الْعِلْمِ لَا يَشْبَعُ مِنْهُ، وَ مَنْهُوْمٌ فِي الدُّنْيَا لَا يَشْبَعُ مِنْهَا)).

(رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

55. سیدنا ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا گیا کہ علم کی حد کیا ہے کہ جس وقت آدمی اس کو حاصل کر لے وہ فقیہہ بن جاتا ہے رسول اللہ نے فرمایا: "جو میری امت پر چالیس حدیثیں یاد کر لے جو اس کے دین کے معاملہ میں ہوں اللہ تعالیٰ اس کو فقیہہ اٹھائے گا اور میں قیامت کے دن اس کی شفاعت کرنے والا اور گواہ ہوں گا۔" (بیہقی)

55. Abud Darda' رضی اللہ عنہ, told how Allah's Messenger ﷺ when asked how much a man had to learn to become a *faqih*, replied, "If anyone preserves for my people forty traditions concerning their religion, Allah will raise him up in the next world as a *faqih*, and I shall be an intercessor and witness for him on the day of resurrection." [Baihaqi]

56. سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "کیا تم جانتے ہو سخاوت کرنے میں سب سے زیادہ سخی کون ہے؟" صحابہؓ نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول خوب جانتا ہے فرمایا: "اللہ سب سے بڑا سخی ہے پھر تمام بنی آدم میں سے میں سخی ہوں اور میرے بعد وہ شخص سخی ہے جس نے علم سیکھا پھر اُسے پھیلایا۔ قیامت کے دن وہ آئیگا اکیلا ہی امیر ہوگا یا فرمایا کہ اکیلا ہی امت ہوگا۔" (بیہقی)

56. Anas bin Malik رضی اللہ عنہ said that Allah's Messenger ﷺ asked,"Do you know who is most generous?" On receiving the reply that Allah and His Messenger knew best, He said, "Allah is the most generous, then I am the most generous of mankind, and the most generous of them after me will be a man who acquires knowledge and spreads it. On the day of resurrection he will come as a prince alone ." Or he said, " As one people." [Baihaqi ]

57. انہی (سیدنا انس رضی اللہ عنہ) سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "دو حریص ہیں کہ ان کا پیٹ نہیں بھرتا علم میں حرص رکھنے والا کہ اس سے اس کا پیٹ نہیں بھرتا' اور دنیا (دنیاوی معاملات) میں حرص کرنے والا کہ اس سے اس کا پیٹ نہیں بھرتا۔" (بیہقی)

57.He (رضی اللہ عنہ) also reported the Prophet ﷺ as saying, "Two greedy ones never attain satisfaction: he who is greedy for knowledge can never get enough of it, and he who is greedy for worldly goods can never get enough of them." [Baihaqi]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

58. وَعَنْ عَوْنٍ، قَالَ: قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنَ مَسْعُوْدٍ : مَنْهُوْ مَانِ لَا يَشْبَعَانِ صَاحِبُ الْعِلْمِ، وَصَاحِبُ الدُّنْيَا، وَلَا يَسْتَوِيَانِ؛ أَمَّا صَاحِبُ الْعِلْمِ فَيَزْدَادُ رِضًى لِلرَّحْمٰنِ، وَأَمَّا صَاحِبُ الدُّنْيَا فَيَتَمَادَى فِي الطُّغْيَانِ. ثُمَّ قَرَأَ عَبْدُ اللّٰهِ: (كَلَّا اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰى اَنْ رَآهُ اسْتَغْنٰى ) قَالَ: وَ قَالَ الْآخَرُ: اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَاءُ). (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ )

59. وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ أُنَاسًا مِّنْ أُمَّتِيْ سَيَتَفَقَّهُوْنَ فِي الدِّيْنِ وَ يَقْرَؤُوْنَ الْقُرْآنَ، يَقُوْلُوْنَ: نَأْتِي الْاُمَرَآءَ فَنُصِيْبُ مِنْ دُنْيَاهُمْ وَ نَعْتَزِلُهُمْ بِدِيْنِنَا. وَلَا يَكُوْنُ ذٰلِكَ، كَمَا لَا يُجْتَنٰى مِنَ الْقَتَادِ اِلَّا الشَّوْكُ، كَذٰلِكَ لَا يُجْتَنٰى مِنْ قُرْبِهِمْ اِلَّا قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ: كَأَنَّهُ يَعْنِي الْخَطَايَا)).

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

60. وَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ، قَالَ: لَوْ أَنَّ أَهْلَ الْعِلْمِ صَانُوا الْعِلْمَ، وَوَضَعُوْهُ عِنْدَ أَهْلِهِ، لَسَادُوْا بِهِ أَهْلَ زَمَانِهِمْ، وَلٰكِنَّهُمْ بَذَلُوْهُ لِأَهْلِ الدُّنْيَا لِيَنَالُوْا بِهِ مِنْ دُنْيَاهُمْ؛ فَهَانُوْا عَلَيْهِمْ. سَمِعْتُ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

58. سیدنا عون رضی اللہ عنہ سے روایت ہے عبداللہ بن مسعودؓ نے کہا: "دو حریص ہیں کہ سیر نہیں ہوتے ایک صاحب علم دوسرا صاحب دنیا اور دونوں برابر نہیں ہیں۔ صاحب علم خدا کی رضامندی زیادہ کرتا ہے اور صاحب دنیا سرکشی زیادہ کرتا ہے" پھر عبداللہؓ نے یہ آیت پڑھی ہرگز نہیں بے شک انسان سرکشی کرتا ہے کہ وہ اپنے آپ کو دیکھتا ہے بے پرواہ، کہا عونؓ نے اور دوسرے کے متعلق یہ آیت پڑھی "بے شک اللہ کے بندوں میں سے عالم ہی ڈرتے ہیں۔" (دارمی)

58.'Aun رضی اللہ عنہ reported Ibn Mas'ud رضی اللہ عنہ as saying. "Two greedy ones never attain satisfaction, the learned man and the worldly man, but they are not equal. The learned man becomes more pleasing to the Compassionate One, but the worldly man perseveres in transgression." Then' Abdullah رضی اللہ عنہ recited, "Nay, but man transgresses in considering that he is self-sufficient." He added, "The other is preferable, for 'only those of His servants who are learned fear Allah." [Darimi]

59. سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میری امت کے کچھ لوگ دین میں سمجھ حاصل کریں گے اور قرآن پڑھیں گے وہ کہیں گے ہم اُمراء کے پاس جائیں اور ان سے دنیا حاصل کریں۔ اور اپنے دین کو ان سے یکسو رکھیں گے اور ایسا نہیں ہو سکتا جس طرح خاردار درخت سے نہیں چنا جاتا مگر کانٹا اسی طرح ان کی نزدیکی سے نہیں چنے جاتے مگر (خطائیں)" محمد بن صباح نے کہا گویا کہ وہ اس سے مراد غلطیاں لیتے۔" (ابن ماجہ)

59.Ibn'Abbas رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger as saying,"Some among my people will become learned in religion, will recite the Quran, and say that they will go to princes and get some of their worldly goods, but withdraw from them with their religion. That cannot be; for, as what is gathered from tragacanth trees consists only of thorns, so what is gathered from drawing near to them consists only of..." Muhammad bin as-Sabbah said that he obviously meant "sins." [Ibn Majah]

60. سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ انھوں نے فرمایا اگر اہل علم (یعنی علماء) علم کی حفاظت کریں اور علم کو اس کے اہل ہی (یعنی قدردانوں) کے سامنے رکھیں تو وہ بے شک اپنے علم کے سبب دنیا والوں کے سردار بن جائیں لیکن انھوں نے اسے دنیا داروں پر خرچ کیا تاکہ اس کے ذریعے وہ دنیا کا کچھ حاصل کریں اور علم کا حقیقی مقصد یعنی دنیا والوں کی ہدایت و نصیحت کو موقوف کر دیں تو وہ دنیا والوں کی نظر میں ذلیل



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



نَبِيَّكُمْ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَنْ جَعَلَ الْهُمُوْمَ هَمًّا وَاحِدًا هَمَّ آخِرَتِهِ، كَفَاهُ اللّٰهُ هَمَّ دُنْيَاهُ، وَ مَنْ تَشَعَّبَتْ بِهِ الْهُمُوْمُ [فِي] أَحْوَالِ الدُّنْيَا، لَمْ يُبَالِ اللّٰهُ فِي أَيِّ أَوْدِيَتِهَا هَلَكَ)). رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ مِنْ قَوْلِهِ مَنْ جَعَلَ الْهُمُوْمَ اِلٰى اٰخِرِهٖ.

61. وَعَنِ الْأَعْمَشِ، قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((آفَةُ الْعِلْمِ النِّسْيَانُ، وَ اِضَاعَتُهُ أَنْ تُحَدِّثَ بِهِ غَيْرَ أَهْلِهِ)). رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ مُرْسَلاً.

62. وَعَنْ سُفْيَانَ، أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ،رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ، قَالَ لِكَعْبٍ: مَّنْ أَرْبَابُ الْعِلْمِ؟ قَالَ: الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ بِمَا يَعْلَمُوْنَ. قَالَ: فَمَا أَخْرَجَ الْعِلْمَ مِنْ قُلُوْبِ الْعُلَمَاءِ؟ قَالَ: الطَّمَعُ .(رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

63. وَعَنِ الْأَحْوَصِ بْنِ حَكِيمٍ، عَنْ أَبِيْهِ، قَالَ: سَأَلَ رَجُلٌ النَّبِيَّ ﷺ عَنِ الشَّرِّ. فَقَالَ: ((لَا تَسْأَلُوْنِي عَنِ الشَّرِّ، وَ سَلُوْنِي عَنِ الْخَيْرِ)) يَقُوْلُهَا ثَلَاثًا، ثُمَّ قَالَ: ((أَلَا اِنَّ شَرَّ الشَّرِّ شِرَارُ الْعُلَمَاءِ، وَ اِنَّ خَيْرَ الْخَيْرِ خِيَارُ الْعُلَمَاءِ)). (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

ہوئے۔ میں نے سرکار دو عالم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ "جس شخص نے اپنے فکروں میں سے صرف ایک فکر (یعنی آخرت کے مقصد کو) اختیار کیا تو اللہ تعالیٰ اس کے دنیاوی مقصد کو پورا کر دیتا ہے اور جس شخص کے فکر پراگندہ ہوں جیسے کہ دنیا کے حالات ہیں تو پھر اللہ کو پرواہ نہیں ہوتی کہ وہ کس وادی میں ہلاک ہو۔" (ابن ماجہ، بیہقی نے اس حدیث کو شعب الایمان میں ابن عمرؓ سے قول "من جعل الھموم" سے آخر تک روایت کیا ہے۔"

60. Abdullah bin Mas'ud رضی اللہ عنہ said: If the learned were to guard learning and entrust it to those who are worthy of it. they would thereby rule their contemporaries. But they have bestowed it on worldly people to get thereby some of their worldly goods, and have been despised by them. I heard your Prophet ﷺ say, "If anyone makes the care of his eternal welfare the sum total of his cares Allah will protect him from worldly care, but if he has a variety of cares consisting of matters related to this world Allah will not be concerned in which of its (wadis) he perishes." Ibn Majah transmitted it, and Baihaqi transmitted it in (Shu'ab al-iman) from Ibn Umar beginning with "If anyone makes the care."

61 . سیدنا اعمش راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "علم کی آفت بھولنا ہے اور اس کا ضائع کرنا یہ ہے کہ اس کو نااہل کے سامنے بیان کرنا دارمیؒ " نے اس کو مرسلاً روایت کیا ہے"۔

76. Al-A'mash رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, " The calamity which affects knowledge is forgetfulness, and wasting it is to convey it to those who are unworthy of it." [Darimi]

62. سیدنا سفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سیدنا عمر بن خطابؓ نے کعبؓ سے کہا صاحب علم کون ہیں؟ کہا جو عمل کریں اس چیز پر جو وہ جانتے ہوں۔ کہا کونسی چیز علم کو علماء کے دلوں سے نکال دیتی ہے؟ کہا طمع۔ (دارمی)

62. Sufyan رضی اللہ عنہ said that 'Umar bin al-Khattab رضی اللہ عنہ asked K'ab رضی اللہ عنہ who are the lords of knowledge, and he replied that they are those who act according to what they know.He then asked what it is that takes knowledge from the hearts of the learned and was told that it is covetousness [Darimi]

63. سیدنا احوص بن حکیم نے اپنے باپ سے روایت کیا ہے کہا ایک آدمی نے نبی ﷺ سے شر کے متعلق سوال کیا۔ آپ نے فرمایا: "مجھ سے شر سے متعلق سوال نہ کرو بلکہ مجھ سے خیر سے متعلق دریافت کرو۔" تین بار آپ نے یہ کلمات دہرائے پھر فرمایا: "خبردار بُروں کے بدترین بُرے علماء ہیں اور بھلوں کے بہترین بھلے علماء ہیں۔" (دارمی)

63. Al-Ahwas bin Hakim رضی اللہ عنہ told on his father's authority that a man asked the Prophet ﷺ about evil, and he replied, "Do not ask me about evil, but ask me about good, "saying it three times.



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

64. وَ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ ،قَالَ: اِنَّ مِنْ أَشَرِّ النَّاسِ عِنْدَ اللّٰهِ مَنْزِلَةً يَّوْمَ الْقِيَامَةِ: عَالِمٌ لَّا يَنْتَفِعُ بِعِلْمِهِ )). (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

65. وَ عَنْ زِيَادِ بْنِ حُدَيْرٍ، قَالَ: قَالَ لِي عُمَرُ: هَلْ تَعْرِفُ مَا يَهْدِمُ الْأَسلامَ؟قَالَ: قُلْتُ: لَا! قَالَ: يَهْدِمُهُ زَلَّةُ الْعَالِمِ، وَجِدَ الُ الْمُنَافِقِ بِالْكِتَابِ. وَ حُكْمُ الْاَ ئِمَّةِ الْمُضِلِّيْنَ. (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

66. وَ عَنِ الْحَسَنِ، قَالَ: الْعِلْمُ عِلْمَانِ: فَعِلْمٌ فِيُ الْقَلْبِ فَذَاکَ الْعِلْمُ النَّافِعُ، وَ عِلْمٌ عَلىَ اللِّسَانِ فَذَاکَ حُجَّةُ اللّٰهِ عَزَّ وَ جَلَّ عَلَى ابْنِ آدَمَ. (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

67. وَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: حَفِظْتُ مِنْ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وِعَاءَ يْنِ؛ فَاَمَّا اَحَدُهُمَا فَبَثَثْتُهُ فِيْكُمْ، وَأَمَّا الْآ خَرُ فَلَوْ بَثَثْتُهُ قُطِعَ هٰذَ ا لْبُلْعُوْمُ يَعْنِيْ مَجْرَى الطَّعَامِ . (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

68. وَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ، قَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ! مَنْ عَلِمَ شَيْئًا فَلْيَقُلْ بِهِ، وَمَنْ لَّمْ يَعْلَمْ فَلْيَقُلِ: اللّٰهُ أَعْلَمُ، فَإِنَّ مِنَ الْعِلْمِ أَنْ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

Then he said, "The worst evil consists in learned men who are evil, and the best good consists in learned men who are good." [Darimi ]

64. سیدنا ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا": مرتبہ کے اعتبار سے لوگوں میں سے بدترین قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایسا عالم ہے جس نے اپنے علم سے فائدہ نہ اُٹھایا۔"

(دارمی)

64. Abud Darda' رضی اللہ عنہ said that the one who would have the worst position in Allah's sight on the day of resurrection would be a learned man who did not profit from his learning." [Darimi]

65. سیدنا زیاد بن حدیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے کہا: " کیا تو جانتا ہے کونسی چیز اسلام کو گرادیتی ہے؟" میں نے کہا نہیں۔ فرمایا:" عالم کا پھسلنا اور منافق کا کتاب اللہ کے ساتھ جھگڑنا اور گمراہ سرداروں کا فیصلہ کرنا اسے (اسلام کو) گراتا ہے۔" (دارمی)

65. Ziyad bin Hudair رضی اللہ عنہ said that 'Umar رضی اللہ عنہ asked him whether he knew what demolishes Islam, and that when he replied that he did not, he said, " The slip of a learned man, the disputation of a hypocrite about the Book, and the rule of *imams* who lead men astray." (Darimi)

66. سیدنا حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے علم دو ہیں ایک علم دل میں ہے یہ نفع بخش علم ہے اور ایک علم زبان میں ہے یہ ابن آدم پر اللہ عزوجل کی حجت ہے۔ (دارمی)

66.Al-Hasan رضی اللہ عنہ said that knowledge is of two kinds : knowledge in the heart, which is the beneficial type; and knowledge on the tongue,which is Allah's allegation against a human being." [Darimi]

67. سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ سے علم کے دو برتن یاد رکھے ہیں۔ان میں سے ایک میں نے تم میں پھیلا دیا ہے اور دوسرا اگر پھیلاؤں تو یہ گلا کاٹ دیا جائے۔ (یعنی غذا کی نالی) (بخاری)

67. Abu Huraira, رضی اللہ عنہ said, "I have kept in my memory two large quantities of learning from Allah's Messenger ﷺ one of which I have disclosed among you ; but were I to disclose the other, this *bul'um*, meaning the foodtract, would be cut'. " [Bukhari]

68. سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا: اے لوگو! جس شخص کو کچھ معلوم ہو پس وہ اُسے بتائے جسے علم نہ ہو اور پھر کہے اللہ زیادہ جانتا ہے تو بے شک یہ بھی علم میں سے ہے کہ جسے تو نہیں جانتا کہہ دے کہ اللہ جانتا ہے۔اللہ تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کے لیے فرمایا ہے: کہہ میں اوپر اس قرآن کے تم سے کچھ بدلہ نہیں مانگتا اور میں تکلف کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ (متفق علیہ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

تَـقُـوْلَ لِـمَـا لَا تَـعْـلَـمُ: اَللّٰهُ أَعْلَمُ. قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى لِنَبِيِّهٖ: ﴿قُلْ مَا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ، وَّ مَا أَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ﴾ . (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

69. وَ عَـنِ ابْـنِ سِيْرِيْنَ ، قَالَ: اِنَّ هٰذَا الْعِلْمَ دِيْنٌ؛ فَانْظُرُوْا عَمَّنْ تَاْخُذُوْنَ دِيْنَكُمْ. (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

70. وَ عَـنْ حُـذَ يْـفَةَ،قَـالَ: يَـا مَـعْشَـرَ الْـقُرَّا ءِ! اسْتَقِيْمُوْ ا، فَقَدْ سَبَـقْتُـمْ سَبْـقـاً بَـعِيْـدًا ، وَّ اِنْ اَخَـذْتُـمْ يـِمِيْنًا وَّ شِمَالًا لَّقَدْ ضَلَلْتُمْ ضَلَالًا بَعِيْدًا . (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

71. وَ عَـنْ أَ بِيْ هُرَيْرَةَ، قَـالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: (( تَعَوَّذُوْا بِـاللّٰهِ مِنْ جُبِّ الْحُزْنِ )). قَـالُـوا: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! وَمَا جُبُّ الْحُزْنِ؟ قَالَ: (( وَادٍ فِـيْ جَهَـنَّـمَ يَتَعَوَّذُ مِنْهُ جَهَنَّمُ كُلَّ يَوْمٍ أَرْبَعَمِائَةِ مَرَّةٍ )). قِيْـلَ: يَـا رَسُـوْلَ الـلّٰـهِ! وَمَـنْ يَّـدْخُـلُهَا؟ قَالَ: الْقُراءُ الْمُرَاؤُ وْنَ بِـاَعْمَالِهِمْ )) . (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)، وَكَـذَا ابْنُ مَاجَةَ، وَزَا دَ فِيهِ: وَاِنَّ مِـنْ أَبْـغَـضِ الْـقُـرَّ آ ءِ اِلَـى الـلّٰـهِ تَـعَـالَـى الَّـذِيْـنَ يَـزُوْرُوْنَ الْأُمَرَ آ ءَ)). قَالَ الْمُحَارِبِيُّ يَعْنِى الْجَوَرَةَ .



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

68. 'Abdallah رضی اللہ عنہ said : If any of you people knows anything he should make it known, but if anyone does not know he should say that Allah knows best, for saying this when one does not know is a part of knowledge. Allah said to His Prophet ﷺ, "Say, I do not ask you for any reward for it, and I am not a Pretender." [Bukhari and Muslim]

69. سیدنا ابن سیرینؒ فرماتے ہیں کہ تحقیق یہ علم (یعنی کتاب وسنت کا علم) تو دین ہے پس یہ دیکھو کہ تم کس شخص سے اپنے دین کو لیتے ہو۔ (مسلم)

69. Ibn Sirin رضی اللہ عنہ said,"This knowledge is a religion,so consider from whom you receive your religion." [Muslim]

70. سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا: "اے پڑھے لکھے لوگوں کے گروہ! سیدھے رہو تم دُور کی پیش دستی دیے گئے ہو اگر تم دائیں بائیں ہو جاؤ گے دور کی گمراھی (میں پڑ جاؤ گے) ". (بخاری)

70. Hudhaifa رضی اللہ عنہ said, "If you Quran readers follow a straight course you will have attained great precedence ; but if you go right and left you will have fallen into vast error " [Bukhari ]

71. سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اللہ کے ساتھ جُب الحزن سے پناہ پکڑو۔ صحابہ نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ جُب الحزن کیا ہے؟ فرمایا: "جہنم میں ایک وادی ہے جہنم اُس سے ہر روز چار سو مرتبہ پناہ مانگتی ہے۔" صحابہ نے کہا اللہ کے رسول اس میں کون داخل ہونگے؟ فرمایا: "پڑھنے والے اپنے اعمال کا دکھلاوا کرنے والے۔" (ترمذی) اور اسی طرح ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور اس میں اضافہ کیا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بہت بُرے قاریوں میں سے وُہ ہیں جو امراء سے ملاقات کرتے ہیں۔ محاربی نے کہا اس سے ظالم اُمراء مراد ہیں۔

71.Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying,"Seek refuge in Allah from the pit of sorrow." On being asked what the pit of sorrow was, He ﷺ replied. "It is a *wadi* in *jahannam* from which *jahannam* seeks refuge four hundred times every day." When Allah's Messenger ﷺ was asked who would enter it, he replied, "The Quran readers who are ostentatious in what they do." [Tirmidhi ]
And Ibn Majah has the same, adding in it, "Among the Quran readers who are most hateful to Allah are those who visit princes."Al-Muharibi said that he meant tyrants.



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

72. وَ عَنْ عَلِيٍّ، قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : ((يُوْشِكُ أَنْ يَّأْتِيَ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ لَّا يَبْقٰى مِنَ الْاِسْلَامِ اِلَّا اسْمُهٗ، وَلَا يَبْقٰى مِنَ الْقُرْآنِ اِلَّا رَسْمُهٗ، مَسَاجِدُ هُمْ عَامِرَةٌ وَّهِيَ خَرَابٌ مِّنَ الْهُدٰى، عُلَمَاؤُهُمْ شَرُّ مَنْ تَحْتَ أَدِيْمِ السَّمَاءِ، مِنْ عِنْدِهِمْ تَخْرُجُ الْفِتْنَةُ، وَ فِيْهِمْ تَعُوْدُ )). ( رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي ((شُعَبِ الْإِيْمَانِ ))

73. وَ عَنْ زِيَادِ بْنِ لَبِيْدٍ، قَالَ: ذَكَرَ النَّبِيُّ ﷺ شَيْئًا، فَقَالَ: ((ذَاكَ عِنْدَ أَوَانِ ذَهَابِ الْعِلْمِ )). قُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ!وَ كَيْفَ يَذْهَبُ الْعِلْمُ وَ نَحْنُ نَقْرأُ الْقُرْآنَ وَ نُقْرِئُهٗ أَبْنَاءَنَا، وَ يُقْرِؤُهٗ أَبْنَاؤُنَا أَبْنَائَهُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ؟فَقَالَ: ((ثَكِلَتْكَ أُمُّكَ زِيَادُ! اِنْ كُنْتُ لَأُرَاكَ مِنْ أَفْقَهِ رَجُلٍ بِالْمَدِيْنَةِ أَوَلَيْسَ هٰذِهِ الْيَهُوْدُ وَ النَّصَارٰى يَقْرَؤُوْنَ التَّوْرَاةَ وَالْاِنْجِيْلَ لَا يَعْمَلُوْنَ بِشَيْءٍ مِّمَّا فِيْهِمَا؟! .( رواه أحمد،وابن ماجه،وروى الترمذي عنه نحوه.)

74. وَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ، قَالَ: قَالَ لِي رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَعَلَّمُوا الْعِلْمَ وَ عَلِّمُوْهُ النَّاسَ، تَعَلَّمُوا الْفَرَائِضَ



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

72. سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "قریب ہے کہ لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے کہ نہیں باقی رہے گا اسلام سے مگر نام اس کا اور نہ باقی رہے گا قرآن سے مگر لکھنا اس کا (تحریر)۔ ان کی مسجدیں آباد ہونگی اور حقیقت میں ہدایت سے خالی ہوں گی۔ ان کے علماء آسمان کے نیچے بدترین مخلوق ہوں گے ان کے پاس سے فتنہ نکلے گا اور ان میں لوٹ آئے گا۔"

(روایت کیا اس کو بیہقی نے شعب الایمان میں)

72. 'Ali رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, "A time is soon coming to mankind when nothing of Islam but its name will remain and only the written form of the Quran will remain. Their mosques will be in fine condition but will be devoid of guidance, their learned men will be the worst people under heaven, corruption coming forth from them and returning among them." [Baihaqi transmitted it in shu'ab al-Iman]

73. سیدنا زیاد بن لبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ ﷺ نے کسی چیز کا ذکر کیا فرمایا: "یہ علم کے جاتے رہنے کا وقت ہے۔" میں نے کہا اللہ کے رسول ﷺ علم کیسے جاتا رہے گا جبکہ ہم قرآن پڑھتے ہیں اپنے بیٹوں کو پڑھاتے ہیں ہمارے بیٹے اپنے بیٹوں کو پڑھائیں گے قیامت کے دن تک۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "تیری ماں تجھ کو گم کرے، اے زیاد میں تجھ کو مدینہ کا سمجھ دار آدمی گمان کرتا تھا۔ یہ یہودی اور عیسائی تورات اور انجیل پڑھتے ہیں لیکن ان میں جو کچھ ہے اس پر عمل نہیں کرتے۔" (ترمذی)

73. Ziyad bin Labid رضی اللہ عنہ said : The Prophet ﷺ mentioned a matter, saying, "That will be at the time when knowledge departs." I asked, "How can knowledge depart when we recite the Quran and teach it to our children and they will teach it to their children up till the Day of Resurrection?" He replied, "I am astonished at you, Ziyad. I thought you were the most learned man in Medina. Do not these Jews and Christians read the Torah and the Injil without doing a thing about their contents ?" [Tirmidhi ]

74. سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا میرے لیے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "علم سیکھو اور لوگوں کو اس کی تعلیم دو۔ علم فرائض (تقسیم وراثت کا علم) سیکھو اور لوگوں کو اس کی تعلیم دو۔ قرآن سیکھو اور



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

وَ عَلِّمُوْهَا النَّاسَ، تَعَلَّمُوا الْقُرآنَ وَ عَلِّمُوْهُ النَّاسَ؛ فَإِنِّي امْرُؤٌ مَقْبُوْضٌ، وَّ الْعِلْمُ سَيُنْقَبِضُ، وَتَظْهَرُالْفِتَنُ حَتّٰى يَخْتَلِفَ اثْنَانِ فِي فَرِيْضَةٍ لَّا يَجِدَانِ أَحَدًا يَّفْصِلُ بَيْنَهُمَا )). (رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ، وَالدَّارَقُطْنِيُّ)

75. وَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ،قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: (( مَثَلُ عِلْمٍ لَّا يُنْتَفَعُ بِهٖ كَمَثَلِ كَنْزٍ لَّا يُنْفَقُ مِنْهُ فِي سَبِيْلِ اللّٰهِ )). (رَوَاهُ أَحْمَدُ، وَالدَّارِمِيُّ)



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

لوگوں کو اس کی تعلیم دو۔ تحقیق میں ایک شخص ہوں قبض کیا جاؤں گا اور علم کم ہوگا اور فتنے ظاہر ہوں گے۔ یہاں تک کہ دو شخص فرض چیز (وراثت کے بارے) میں جھگڑا کریں گے اور کسی کو نہ پائیں گے جو ان کے درمیان فیصلہ کرے۔" (دارمی و دارقطنی)

74. Ibn Mas'ud رضی اللہ عنہ reported that Allah's Messenger ﷺ said to him, "Acquire knowledge and teach it to the people, learn the obligatory duties and teach them to the people, learn the Quran and teach it to the people; for I am a man who will be taken away, knowledge will be taken away, dissensions will appear, so that two men will disagree about an obligatory duty and find no one to decide between them." [Darimi and Daraqutni]

75. سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "وہ علم جس سے نفع حاصل نہ کیا جائے اس خزانے کی مثل ہے کہ جسے اللہ کی راہ میں خرچ نہ کیا جائے۔" (احمد و دارمی)

75. Abu Hurairah رضی اللہ عنہ reported Allah's Messenger ﷺ as saying, "Knowledge from which no benefit is derived is like a treasure from which nothing is expended in Allah's path." [Ahmad, Darimi]



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# کتابیات

اس کتاب کی تالیف میں درج ذیل کتب سے استفادہ کیا گیا


-1 مشکاۃ المصابیح، محمد بن عبداللہ الخطیب التبریزی،
تحقیق محمد ناصر الدین الالبانی، الجزء الاول، المکتب الاسلامی بیروت،
طبع 1985

-2 ریاض الصالحین، ابوزکریا یحییٰ بن شرف النووی الدمشقی، ترجمہ وفوائد
تحقیق وتخریج حافظ صلاح الدین یوسف، جلد دوم، دارالسلام ریاض۔
لاہور، طبع 1997.

3 - The Noble Qur'an. published by Darussalam, Fifteenth Revised Edition 1996.

4 - Mishkat Al-Masabih English Translation with explanatory notes by Dr.James Robson, volume1, Sh.Muhammad Ashraf Publishers, Booksellers & Exporters, Lahore-Pakistan.

5 - BBC English Dictionary, Harper Collins Publishers, London.




محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# سنیئے اور سنوایئے

## ڈاکٹر فرحت ہاشمی صاحبہ کے آڈیو لیکچرز

Cassette/ CDs / VCDs/ DVDs

| جاب نمبر | عنوان | والیم | قیمت |
|---|---|---|---|
| | آڈیو سی ڈیز / MP3 | | |
| | قرآن مجید: تلاوت | | |
| QCD001 | پارہ30: سعد الغامدی | 1 | 50 |
| QCD002 | پارہ30: مشاری بن راشد العفاسی | 1 | 50 |
| QCD003 | پارہ30: عبدالرحمٰن السدیس والشریم | 1 | 50 |
| QCD004 | پارہ30: محمد سلیمان الحسینی | 1 | 50 |
| QCD005 | پارہ30: احمد العجمی | 1 | 50 |
| QCD006 | پارہ30: صلاح بوخاطر | 1 | 50 |
| QCD007 | پارہ30: ابوبکر شاطری | 1 | 50 |
| QCD008 | پارہ30: سعود الشریم | 1 | 50 |
| | | | |
| | قرآن مجید | | |
| TQ2002 | تعلیم القرآن لفظی ترجمہ وتفسیر ڈاکٹر فرحت ہاشمی (MP3) | 16 | 1000 |
| FCD007 | فہم القرآن 2002 بامحاورہ ترجمہ وتفسیر " (MP3) | 1 | 50 |
| | فہم القرآن 2002 بامحاورہ ترجمہ وتفسیر " | 52 | |
| | | | |
| | متفرق موضوعات پر لیکچرز از ڈاکٹر فرحت ہاشمی | | |
| F004 | حقوق العباد | 1 | 50 |
| F014 | نماز فرض ہے | 1 | 50 |
| F016 | اللّٰھم صل علی محمد | 1 | 50 |
| F017 | خوشگوار باہمی تعلقات | 1 | 50 |
| F019 | دوستی | 1 | 50 |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# سنیئے اور سنوایئے

## ڈاکٹر فرحت ہاشمی صاحبہ کے آڈیو لیکچرز

Cassette/ CDs / VCDs/ DVDs

| | | | |
|---|---|---|---|
| 50 | 1 | غیبت، بدگمانی، تجسس | F025 |
| 50 | 1 | جادو حقیقت اور علاج | F027 |
| 50 | 1 | جب حیا نہ رہے | F030 |
| 50 | 1 | سود حرام کیوں؟ | F031 |
| 50 | 1 | عرش کے خزانے سے | F032 |
| 50 | 1 | صاف رہیے صحت مند رہیے | F033 |
| 50 | 1 | نماز میں خشوع کیسے؟ | F039 |
| 50 | 1 | نرم مزاجی | F042 |
| 50 | 1 | والدین ہماری جنت | F043 |
| 50 | 1 | رحمٰن کے بندے | F054 |
| 50 | 1 | دعوتیں اور تحفے | F066 |
| 50 | 1 | مذاق نہ اڑاؤ | F073 |
| 50 | 1 | فضول باتیں کس لئے؟؟؟ | F075 |
| 50 | 1 | اللہ---میرا رب | F092 |
| 50 | 1 | گفتگو کا سلیقہ | F095 |
| 50 | 1 | حب رسول ﷺ | F106 |
| 50 | 1 | منافق کون؟ | F108 |
| 50 | 1 | چنے ہوئے لوگ | F111 |
| 50 | 1 | صبر بہت ضروری ہے | F125 |
| 50 | 1 | نماز نبوی ﷺ (MP3) | FCD006 |
| 50 | 1 | مسلم ہیروز (MP3) | M001 |
| 50 | 1 | شادی مبارک (MP3) | |
| 50 | 1 | آیئے نماز سیکھیے — بنت الھدیٰ | Q019 |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# سنئیے اور سنوائیے

## ڈاکٹر فرحت ہاشمی صاحبہ کے آڈیو لیکچرز

Cassette/ CDs / VCDs/ DVDs

| قیمت | والیم | عنوان | جاب نمبر |
|---|---|---|---|
| | | خصوصی مواقع کے لیکچرز | |
| 50 | 1 | سال نو کا پیغام بسلسلہ محرم الحرام | F074 |
| 50 | 1 | صفر کا مہینہ اور بد شگونی | F077 |
| 50 | 1 | اظہار محبت کیسے؟ (قربانی Valentine) | F038 |
| 50 | 1 | رمضان مبارک | F008 |
| 50 | 1 | خوش آمدید رمضان | F063 |
| 50 | 1 | حج نبوی ﷺ کا آنکھوں دیکھا حال | F071 |
| 50 | 1 | اپریل فول | F069 |
| | | | |
| | | وی سی ڈیز/ ڈی وی ڈیز از ڈاکٹر فرحت ہاشمی | |
| 300 | 6 | ہم رمضان کیسے گزاریں؟ | FCD001 |
| 200 | 4 | ہمارے رسول پیارے رسول ﷺ | FCD002 |
| 200 | 4 | لبیک اللّٰھم لبیک | FCD003 |
| 500 | 10 | کرنیں | FCD004 |
| | | عیدالاضحیٰ | FCD005 |
| | | | |
| | | | |
| | | | |
| | | | |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# پڑھئیے اور پڑھائیے

## کتب

میرا جینا میرا مرنا (سب رب العالمین کے لئے)
وایاک نستعین (صبح شام کے اذکار وحفاظت کی دعائیں)
رب زدنی علماً (علم کے موضوع پر احادیث)
سو احادیث
بخاری سے انتخاب
قرآن کریم کے چند مباحث
اسلامی عقائد
عربی گرائمر
فقہ اسلامی

## کتابچے

آخری سفر کی تیاری
رجب اور شب معراج
فتنوں کے دور میں (کیا کرنا چاہیے)
رمضان مبارک (ذاتی ودعوتی لائحہ عمل)
رمضان مبارک اور خواتین
قرآنی ومسنون دعائیں
سفر کی دعائیں
حج مبارک (حج ادا کرنے کا مسنون طریقہ ودعائیں)
لبیک عمرہ (عمرہ ادا کرنے کا مسنون طریقہ ودعائیں)
صلوٰۃ ٹائم (بچوں کے لئے نماز ڈائری)

## فولڈرز

قرآنی دعائیں
صبح وشام کی دعائیں
تلاوتِ قرآن مجید کے بعد کی دعائیں

## پمفلٹس

اب بھی نہ جاگے تو!
نمازِ باجماعت
جمعہ کا دن مبارک دن
رمضان مبارک (چند منتخب مسنون دعائیں)
رمضان مبارک (نبی کریمؐ کا خطبہ برائے
رمضان + کرنے کے کام)
ذوالحجہ اور قربانی
(Valentine) True Love
Why should we pray?
ہم نماز کیوں پڑھیں؟
وضو اور غسل کا طریقہ

## دعاؤں کے کارڈز

قرآنی دعائیں
صبح وشام کے اوراد
دعائے قنوت وقنوتِ نازلہ
دعائے استخارہ ودعائے حاجت
نظر وتکلیف کی دعائیں
آیاتِ شفا
میت کی بخشش کے لئے دعا
نماز کے بعد کے مسنون اذکار

## متفرق کارڈز

الاسماء الحسنیٰ
الاسماء السور (قرآن پاک کی سورتوں کے نام)
بارک اللہ لک (شادی مبارک کارڈ)
بچے کی پیدائش پر مبارکباد
نبی کریمؐ کے لیل ونہار کی روشنی میں
اپنا جائزہ لیجئے (checklist)

## پوسٹرز

صالح اولاد کی دعائیں
تہجد کے وقت کی دعائیں
سوتے میں وحشت کی دعا
دشمن کے شر سے حفاظت
نظرِ بد کی حقیقت
جنات سے نجات حاصل کرنے
کے لئے کیا کرنا چاہیے
مرنے والے مرد وعورت کے لئے دعا
بدترین شخص کون؟

## اسٹکرز

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
رب ابن لی عندک بیتاً فی الجنۃ
والذی اطمع ان یغفر لی خطیئتی
یوم الدین
پینے کے آداب
I Love Allah

58-ناظم الدین روڈ، F-8/4، اسلام آباد، پاکستان۔ فون: +9251-2261759 فیکس: +9251-2264773
www.alhudapk.com

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ




# Learning To Think

**Realizing His Wonders (Tafseer / Explanation)**

**Understanding His Book (Word To Word Translation)**

## ...about the word of ALLAH!

**Reciting His Words (Tajweed, Qiraat)**

**Seeing His Universe (Video Presentations)**

# Thinking To Learn...

For Looking Into A New World ... Join Al-Huda




Al-Huda International
Institute Of Islamic Education For Women
Islamabad Lahore Karachi